الگ الگ یا مل کر یا دونوں میں سے کسی ایک نے حیلہ سازیوں یا سازشوں سے کام نکالنا چاہا تو ہم لڑیں گے تا آنکہ سب کے سب مرجائیں گے۔ یہ امر واقعہ ہے کہ آج کل کانگرس کے مسلمان گماشتوں اور حکومت کے مسلمان ایجنٹوں کے ہاتھوں مسلم لیگ میں تفرقہ ڈالنے کی کوشش کی جارہی ہے۔ یہ لوگ کانگرس کے غلام ہیں اور برطانوی شہنشاہیت کے مددگار۔ ان کو کسی نہ کسی طرح ہندو اخبارات میں اپنے فریب کارانہ خیالات کے اظہار اور پراپگنڈہ کا موقع مل جاتا ہے۔ مَیں ایسے مسلمان کو مسلمان نہیں سمجھتا، جو دشمن سے جا ملے اور ہماری پیٹھ پر خنجر مارے۔ میری رائے میں مسلمانوں اور مسلم لیگ میں اختلاف پیدا کرنے اور تفرقہ ڈالنے کی کوشش نہ صرف بے کار ہے بلکہ ایک بیہودہ کھیل کے برابر ہے کیوں کہ آپ حضرات نے دُنیا کو یہ ثبوت دے دیا ہے کہ مسلم لیگ اور محض مسلم لیگ سارے مسلمانوں کی نمائندگی کی مجاز ہے۔

حضرات!

ہمارے دشمنوں کے مخالفانہ پراپگنڈہ نے ہمارے خلاف یہ تہمت تراشی ہے کہ ہم مسلمان برطانوی شہنشاہیت کے مؤید ہیں۔ یہ سخت جھُوٹ ہے۔ یہ ہماری توہین ہے ہمیں ملزم ٹھہرانے والے لوگ اپنے جھُوٹ سے خود بھی بخوبی واقف ہیں۔ مَیں نے اپنی ساری زندگی میں اس خیال کو دل میں جگہ نہیں دی کہ ہم اس ملک کے

اندر کسی غیر ملوکیت کے فرماں بردار ہوں۔

---

# قائدِ اعظم

کی تقریر جو آپ نے پنجاب پراونشل مسلم لیگ کانفرنس کے اجلاس لائل پور
میں ۱۸ نومبر ۱۹۴۲ء کو ارشاد فرمائی۔

دورِ حاضر کے سیاسی کوائف میں لائل پور کانفرنس کے انعقاد اور قائدِ اعظم کی تقریر دل کو تاریخی حیثیت حاصل ہے۔ کیونکہ اس موقع پر اسلامیان پنجاب کے پہلے وزیرِ اعظم سر سکندر حیات خاں نے اپنی زبان سے ان شکوک کا دفعیہ کیا جن کا اظہار گذشتہ گاہے گاہے کیا جاتا رہا ہے۔ بعض لوگوں کا خیال تھا کہ سر سکندر تجویز پاکستان کے مخالف ہیں مگر لائل پور کانفرنس میں سر سکندر نے اقرار کیا کہ جب مسلمان متحدہ طور پر کوئی فیصلہ کسی معاملے کے متعلق کر لیں تو میں اس کے سامنے سر تسلیم خم کرنے کے لئے ہر وقت تیار ہوں۔ پس کہا جا سکتا ہے کہ تجویز پاکستان کے متعلق جملہ اسلامیان پنجاب یک زبان ہیں۔ بہر حال سطور ذیل میں سر سکندر کی تقریر کا خلاصہ بھی درج کیا جاتا ہے۔ اہل نظر خود دیکھ لیں گے کہ مقرر کے الفاظ کا صحیح مفہوم کیا ہے۔ علاوہ ازیں سر سکندر کا بیان پڑھ لینے کے بعد یہ بھی واضح ہو گا کہ قائد اعظم اپنی دوسری

تقریر میں کس کس امر سیاسی کی طرف اشارہ کر رہے ہیں۔

سر ناظم الدین سابق وزیر حکومت بنگال نے کانفرنس مذکور کی صدارت کی یہ امر قابل ذکر ہے کہ جب قائداعظم جین کے ہمراہ سر ناظم الدین اور نواب افتخار حسین پریذیڈنٹ پنجاب مسلم لیگ تھے لائل پور میں تشریف لائے تو ریلوے اسٹیشن پر ان کا شاندار استقبال بلکہ بقول قائداعظم شاہانہ استقبال کیا گیا۔ اس وقت مقامی لیگ اور صوبائی لیگ کے ممبروں اور پنجاب اسمبلی کے بہت سے مسلم اراکین کے علاوہ بعض حکام بشمول ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ مسٹر عبدالرحیم موجود تھے۔

۱۸ ر نومبر کے روز ایک لاکھ سے زیادہ بندگان خدا کے اجتماع کے سامنے قائداعظم نے پنجاب پراونشل لیگ کانفرنس کے پنڈال میں لیگ کا جھنڈا لہرانے کی رسم ادا کی اور جونہی جھنڈا بلند ہوا۔ قائداعظم پر چاروں طرف سے پھولوں کی بارش ہونے لگی۔ اور انہوں نے ایک تقریر ارشاد فرمائی۔

اس کانفرنس کا انعقاد غنیمت سمجھ کر بعض جماعات نے قائداعظم کی خدمت میں الگ الگ سپاس نامے پیش کیے۔ ان کے جوابات قائداعظم کی تقریر میں شامل ہیں۔ پیشتر اس کے کہ ہم قائداعظم کی تقریریں تحریر کریں سر سکندر کی مذکورہ تقریر کے وہ فقرات اسی تمہید ہی میں لکھتے ہیں۔ جن کے مطالب کی بابت قائداعظم نے اشارہ کیا۔

سر سکندر نے فرمایا "میں خلوص دل سے قائداعظم کا خیر مقدم کرتا ہوں۔ اللہ تبارک و تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ اس نے اپنے فضل و

کرم سے قائدِ اعظم کو اسلامیانِ ہند کی تنظیم اور اتحاد پر مامور کیا۔ میں اپنے اور مسلم لیگ کے باہمی تعلقات کے ضمن میں کہونگا کہ بعض اوقات طرفین کے دلوں میں شکوک و شبہات پیدا ہوتے رہتے ہیں اور اس لئے ہم ایک دوسرے سے لڑتے جھگڑتے ہیں۔ مگر جب ایک قطعی فیصلہ کر لیا جاتا ہے تو مَیں اس کے سامنے سرِ تسلیم خم کر دیتا ہوں۔ ایسا وقت کبھی نہیں آیا کہ مَیں نے اپنی قوم کے اغراض پر دوسروں کو ترجیح دی ہو۔ یہ بات ممکن ہے کہ بعض اوقات میں قائدِ اعظم کے حکم کو مسلمانوں کے اغراض کے منافی سمجھوں۔ مگر اس صورت میں ہم آپس میں بحث کریں گے اور دونوں میں سے ایک اپنی رائے میں ضرور تبدیلی کر دے گا۔ اگر مسلمانوں کے اندر تفرقہ پیدا ہوگا تو اس کے خلاف لڑنے کے لئے میں سب سے پہلے میدان میں نکلوں گا۔ پانچ سال ہوئے کہ مسلم لیگ میں اس امر کا ثبوت دینے کے لئے شامل ہوا کہ قائدِ اعظم تنہا نہیں ہیں۔ اور جب سے اب تک مَیں اس حالت پر قائم ہوں۔ قراردادِ پاکستان کا مطلب یہ ہے کہ مسلم اکثریت کے صوبوں میں اقلیتوں کو تحفظات دئیے جائیں گے۔ اور ان کو لازم ہے کہ ہمارے ساتھ تعاون کریں۔ آج کل پنجاب میں ہم ہندوؤں کے ساتھ مسلمانوں سے بہتر سلوک کر رہے ہیں۔ اور اگر پاکستان کے قیام کے بعد ہندوؤں کی تسلی نہ ہو تو ان کو علیحدہ ہو جانے کا حق حاصل ہوگا۔ اہلِ برطانیہ ہمیں اس وقت تک کچھ بھی دینے کے لئے تیار نہیں جب تک ہم باہمی رضامندی کے ساتھ سمجھوتہ نہ کر لیں۔

اگر ہم بھائیوں کی طرح اپنے اختلافات دور کر دیں تو یہ عین مناسب ہوگا"

اب قائداعظم کی تقریریں ملاحظہ ہوں۔ آپ نے جھنڈا لہرانے کے وقت فرمایا ــــــ

"حضرات! لائل پور نہ صرف اس وقت پنجاب کا ایک بہت بڑا شہر ہے بلکہ پاکستان کے قیام کے بعد بھی ایسا ہی شاندار شہر ہوگا۔ میں نے آج مسلم لیگ کا جھنڈا لہرایا ہے۔ مجھے یقین ہے کہ تمام مسلمان پوری یکجہتی اور استقلال کے ساتھ اس کے نیچے کھڑے ہونگے۔ میں بہت سی تقریریں کر چکا ہوں اور ہر شخص آگاہ ہے کہ یہ جھنڈا کس چیز کا علمبردار ہے۔ حضرات! آپ نے جس جوش و خروش اور خلوص کے ساتھ مجھے خوش آمدید کہا میں اس کے لئے آپ کا شکر گزار ہوں۔ اگرچہ آپ نے میرا شاہانہ استقبال کیا مگر میں اس کے عوض محض ایک چیز دے سکتا ہوں یعنی "کامل یکسوئی کے ساتھ قوم کی خدمت" مجھے یقین ہے کہ آپ سب اپنا وہ سب کچھ خرچ کر دیں گے جو ہمیں اپنی منزل مقصود تک پہنچائے۔"

کانفرنس کے اجلاس میں قائداعظم نے فرمایا:۔

"پنجاب میں پاکستان کے متعلق جو تازہ ترین تجویز نشر کی گئی ہے اور جس میں اس صوبے کے تمام فرقوں کے لئے حکومت خود اختیاری کا حق تسلیم کرنے کی سفارش کی گئی ہے سراسر مفسدانہ ہے۔ یہ ایک فتنہ انگیز خیال ہے۔ پاکستان کے مخالفوں کی یہ آخری کوشش ہے۔ اور وہ لوگ جو اس تجویز کے ذمہ دار ہیں لوگوں کو ارادتاً گمراہ کر رہے ہیں۔

حضرات! میں آپ سب کو اور ان جماعات کو بھی جنہوں نے اپنے اپنے طور پر مجھے مخاطب کیا ہے بتاتا ہوں کہ ملکی آئین کے نکتہ نگاہ سے وہ تجویز جس کی طرف میں نے ابھی اشارہ کیا حماقت کا مجسمہ ہے کیونکہ کوئی فرقہ ایک آزاد مملکت نہیں بنا سکتا، تاوقتیکہ وہ ایک قوم کی حیثیت رکھتا ہو اور بطور اکثریت ایک قطعاً واضح اور متمیز حدود میں بود و باش رکھتا ہو۔

میں اپنے ہندوستانی عیسائی بھائیوں کی خدمت میں ان کے اظہار خیال کے جواب میں عرض کرتا ہوں کہ پاکستان کے اندر ان کے حقوق کی کامل حفاظت کی جائے گی۔ قرآن حکیم نے مسلمانوں کو حکم دے رکھا ہے کہ وہ اقلیتوں کے ساتھ انصاف اور راستبازی کا سلوک روا رکھیں۔ (نعرۂ تحسین)

حضرات! میں اپنے اچھوت بھائیوں کے خطاب کے جواب میں کہتا ہوں کہ موجودہ صورتِ حالات میں ان کی حالت تہذیب کے چہرے پر ایک سیاہ دھبے کے برابر ہے۔ میں ان کو یقین دلاتا ہوں کہ میں ہمیشہ ان کے اغراض و مقاصد کی پاسداری میں کوشاں رہوں گا۔

حضرات! آج طلبا نے اپنے طور پر مجھے مخاطب کیا ہے۔ میں ان کو بتاتا ہوں کہ آپ سب نوجوان میرے ہیں اور میں آپ کا۔ پس آئیے، میں اور آپ ہم قدم ہو کر آگے بڑھیں۔ پھر ہم ضرور فتح پا لیں گے۔

حضرات! اس وقت جب کہ میں پنجاب مسلم لیگ کانفرنس کا افتتاح کر رہا ہوں۔ مجھے اسلامیان پنجاب سے بہت کچھ کہنا ہے۔ میں دیکھتا ہوں کہ پنجاب میں حیات تازہ متحرک ہے۔ آپ کی مدد شامل ہو گی۔ تو دنیا کی کوئی

طاقت بھی اپنے اس مقصد کے حصول سے ہمیں نہ روک سکے گی جس کا ہم اعلان کر چکے ہیں۔

مسلم لیگ روز بروز بیش از بیش ترقی کر رہی ہے۔ اس وقت تک اسلامی اکثریت کے صوبوں کے اندر وہاں کے مسلمان آپس میں لڑتے رہے ہیں۔ حالانکہ یہی وہ صوبے ہیں جن کو پاکستان کے قیام سے باقی سب کی نسبت زیادہ فائدہ حاصل ہوگا، مگر اب یہ تنازعات ختم ہو گئے ہیں اور صورت حالات بدل گئی ہے یعنی اب اسلامیان پنجاب کی تمام جماعتیں ایک ہی جھنڈے۔ مسلم لیگ کے جھنڈے کے نیچے یکجہتی کے ساتھ جمع ہو گئی ہیں اور وہ سب کے سب پورے اتفاق سے ہم خیال اور ہم زبان ہیں۔

حضرات! میں بہت خوش ہوں کہ اب پنجاب کے تمام عام مسلمان مسلم لیگ کے معین و مددگار ہیں۔ مجھے اہل دیہات کی غربت اور افلاس دیکھ کر بہت رنج ہوتا ہے۔ میں نے دوران سفر میں جب ریلوے اسٹیشنوں پر پنجاب کے دیہاتی مسلمانوں کے گروہ دیکھے تو مجھے ان کی غربت نے بیحد مشوش کیا۔ میرے خیال میں حکومت پاکستان کا سب سے پہلا کام یہ ہوگا کہ ان لوگوں کا معیار زندگی بلند کرے اور ان کو لطف حیات سے شادکام ہونے کے لئے سامان بہم پہنچائے۔

حضرات! میں اب ختم کلام کے وقت اس امر کی ضرورت انتہائی تاکید کے ساتھ پیش کرتا ہوں کہ ہم مسلمانوں کو باہمی اتحاد پیدا کرنا اور کامل طور پر منظم ہونا چاہیئے۔ پانچ سال ہوئے کہ ہم بدنظمی کا شکار ہو رہے تھے۔ کسی شخص اور

کسی جماعت کے نزدیک ہم قابل اعتنا نہ تھے۔ ہماری پرواہ کسی کو نہ تھی۔ کانگریس کا دعویٰ تھا اور میں تسلیم کرتا ہوں کہ ایک خاص حد تک یہ دعویٰ بجا تھا کہ ملک میں صرف دو پارٹیاں ہیں۔ یعنی خود کانگرس اور حکومت برطانیہ مگر اب تین پارٹیاں ہیں وہ تیسری پارٹی مسلم لیگ ہے۔ خدا کا شکر ہے کہ اب ہم مسلمان ایک تنظیم یافتہ قوم کی حیثیت رکھتے ہیں اور کسی کو اس امر کی جرأت نہیں کہ ہمیں نظرانداز کر دے۔ اب مسلم لیگ اس ملک کے اندر ایک بیّن اور مستحکم طاقت ہے۔ مسلم لیگ اسلامیانِ ہند کے ایک گروہ کو کانگرس کے نرغے سے مخلصی دلا چکی ہے اور ایک اور گروہ کو برطانوی دفتری حکومت کے پنجے سے چھڑا لائی ہے اور پھر اس نے ان کو اور باقی سب مسلمانوں کو ایک پلیٹ فارم پر جمع کر لیا ہے۔ الغرض اپنی تنظیم کرو تنظیم! ہاں تنظیم! تنظیم!! تنظیم!!!۔

---

# قائدِ اعظم

کی تقریر جو آپ نے پریس کانفرنس نئی دہلی میں ۱۴ ستمبر ۱۹۴۲ء
کو ارشاد فرمائی۔

یہ پریس کانفرنس ۱۳ ستمبر ۱۹۴۲ء کو اتوار کے دن مسٹر جناح کی قیام گاہ نئی دہلی پر منعقد ہوئی۔ اس میں تقریباً تمام انگریز۔ امریکی۔ چینی اور ہندوستانی نامہ نگار شریک تھے۔

حضرات! ابتدائی حکومت کی نسبت کانگریس نے جو مطالبات پیش کر رکھے ہیں ان کے متعلق مسلم لیگ کے نقطۂ نگاہ کی وضاحت کرتے ہوئے میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ اگر ہمارے ساتھ تسلی بخش مفاہمت کر لی جائے تو میں منتقل کیے جانے والے اختیارات پر کوئی پابندی عائد نہیں کروں گا۔ مگر اس کے لئے قطعی شرط یہ ہے کہ تمام جماعتیں متفق ہو کر مسلمانوں کے حق خود ارادیت کی ضمانت دیں اور وعدہ کریں کہ مسلمانوں کی رائے عامہ کے فیصلہ کی تعمیل کی جائے گی۔ اور اس پر عمل کرتے ہوئے ہندوستان کو تقسیم کر دیا جائے گا۔ اگر اس شرط سے گریز کیا گیا اور ابتدائی حکومت موجودہ آئین کے دائرہ سے باہر ان اصولوں پر مرتب کی گئی جن کے لئے بعض اہم حلقوں

میں اصرار کیا جا رہا ہے، تو یہ سمجھ لیجئے کہ ہماری مثال اس مکھی کی مانند ہو گی جو خود اڑ کر مکڑی کے جالے میں پھنس جائے۔ اور یہ اس لئے کہ اگر ابتدائی حکومت موجودہ آئین کے دائرے سے باہر مرتب کی گئی تو اس صورت میں بنیادی آئینی تبدیلیاں لازم ہو جائیں گی۔ اور ایک بار واقعہ ہونے کے بعد ان تبدیلیوں کا بعد جنگ کالعدم کرنا دشوار —— بلکہ ناممکن ہو گا۔

اصل مقصد یہ ہے کہ ہمیں یہ ہرگز گوارا نہیں ہے کہ جنگ کے ہنگامی حالات کے زیر اثر ہم کو ایسی نوعیت اور ہیئت کی حکومت ترکیب دینے پر مجبور کیا جائے جو مسلمانوں کے مطالبہ پاکستان کے سراسر خلاف ہو یا اس کو نقصان پہنچائے۔

ایک نامہ نگار، مسٹر چرچل کی تازہ تقریر کے متعلق آپکی کیا رائے ہے۔

مسٹر جناح۔ مسٹر چرچل کا یہ بیان بالکل درست ہے کہ کانگرس نو کروڑ مسلمانوں کی نمائندہ نہیں۔

کانگرس کی نئی تحریک کے متعلق میں اس سے پہلے اپنے خیالات کا اظہار کر چکا ہوں۔ ہمارا ضمیر جس کی تائید نہ کر سکے اس کو بجا قرار دینا ممکن نہیں۔ میں یہ پورے زور سے واضح کر دینا چاہتا ہوں کہ یہ جنگ انگریزوں اور حکومت کے خلاف نہیں بلکہ مسلم لیگ ہندوستان اور دیگر غیر کانگرسی جماعتوں کے خلاف ہے۔ کانگرس نے ان جماعتوں کے اختلاف رائے کو سراسر نظر انداز کر کے اپنے ان مطالبات کو منوانے کے لئے سول نافرمانی کی تحریک شروع

کر دی، جن کی مخالفت مسلم لیگ، اور ملک کی دوسری اقلیتوں کی طرف سے کی جا رہی ہے۔ کانگرس نیشنلزم کی آڑ میں انگریزوں سے مطالبہ کر رہی ہے کہ ملک میں ہندو دیت قائم کرنے کے لئے تمام اختیارات اس کے حوالے کر دیئے جائیں۔ یہاں یہ کہنا بیجا نہ ہوگا کہ کانگرس کی یہ تحریک خلاف قانون اور غیر آئینی ہے، کیونکہ اس کا مقصد آئین کی رو سے قائم شدہ حکومت کا تختہ الٹنا ہے۔ لیکن اس تحریک کے خلاف ایک بڑا اعتراض یہ بھی ہے کہ یہ ایک خونیں خانہ جنگی کا اعلان ہے۔

ایک نامہ نگار:۔ مسٹر چرچل کی تقریر کا مطلب یہ ہے کہ کانگرس اہم جماعت نہیں۔

مسٹر جناح۔ مجھے آپ کی رائے سے اختلاف ہے۔ میری فہم میں مسٹر چرچل کی تقریر کا مطلب یہ ہے کہ کانگرس کا یہ دعویٰ باطل ہے کہ صرف وہی تمام ہندوستان کی نمائندہ ہے۔ میرے نزدیک ہر انصاف پسند شخص یہ تسلیم کرے گا کہ کانگرس کا اس قسم کا دعویٰ نمائندگی سراسر بے بنیاد ہے۔ آل انڈیا کانگرس کمیٹی کے اجلاس بمبئی میں گاندھی جی نے اپنی آخری تقریر میں اس دعویٰ پر بہت زور دیا ہے اور پنڈت نہرو نے بھی ایسا ہی کیا ہے بلکہ مسلم لیگ کو رجعت پسند بنا کر یہ بھی کہا ہے کہ مسلم عوام کانگرس کے ساتھ ہیں اور کانگرس ہی تمام ہندوستان کی نمائندہ ہے۔

ایک نامہ نگار۔ کانگرس کل ہندوستان کی نمائندگی کا دعویٰ نہیں کرتی۔

مسٹر جناح۔ میں اس بحث میں پڑنا نہیں چاہتا۔ لیکن جب تک

کانگریس ٹٹی کی آڑ میں شکار کھیلتی رہے گی اور جب تک ہندو لیڈر جو بلا واسطہ یا بالواسطہ اس نامعقول روش پر قائم رہیں گے آپ یقین کیجئے کہ اُن کے ساتھ آبرومندانہ مفاہمت کا کوئی امکان نہیں۔

امریکی نامہ نگار۔ کیا آپ اس امر کا امکان پاتے ہیں کہ ہندوستان کے سر کوئی غیر آبرومندانہ فیصلہ ٹھونپ دیا جائے۔

مسٹر جناح۔ جہاں تک مسلمانوں کا تعلق ہے۔ مجھے اس کا اندیشہ ہے۔ تاریخ میں ایسے بہت واقعات ہیں کہ نہائیت مہذب قوموں نے غیر آبرومندانہ اقدامات روا رکھے۔

جہاں تک ہندو مہاسبھا کا تعلق ہے میرے نزدیک کانگریس اور ہندو مہاسبھا ایک ہیں۔ بلکہ ہندو مہاسبھا مسلمانوں کی مخالفت میں زیادہ سخت ہے۔ اور اس امر کے لئے تعریف کی مستحق ہے کہ اپنی مخالفت پوشیدہ نہیں رکھتی۔ وہ کانگریس کی طرح عیاری اور پردہ داری سے کام نہیں کرتی۔ بلکہ صاف اور صریح الفاظ میں اعلان کرتی ہے کہ اس کا مقصد ہندوستان میں ہندو راج قائم کرنا ہے۔ مسلمانوں کو ہندو راج کے ماتحت رہنا پڑے گا۔ ورنہ ان کے ساتھ وہی سلوک روا رکھا جائے گا جو جرمنی میں یہودیوں کے ساتھ ہو رہا ہے۔

ایک نامہ نگار۔ کیا میں اس بیان سے یہ نتیجہ اخذ کر سکتا ہوں کہ کل تک گاندھی جی سے آپ کی جو گفت و شنید ہوئی تھی وہ چنداں کامیاب نہیں ہوئی۔

مسٹر جناح۔ میں اس گفت و شنید کو بیان نہیں کر سکتا۔ لیکن یہ حقیقت

ہے کہ جب حالات مجبور کرتے ہیں تو بڑے بڑے فتنہ پرداز اور غیر محدود حرص رکھنے والے بھی معقولیت پسند بن جاتے ہیں۔

ایک نامہ نگار۔ مسلمانوں کے مطالبہ میں کوئی ترمیم ہو سکتی ہے؟

مسٹر جناح۔ اگر کوئی شخص روپیہ میں سولہ آنے کا مطالبہ کرے تو اس میں حجت ہو سکتی ہے۔ لیکن مسلم لیگ نے کبھی ایسا مطالبہ نہیں کیا جسے کوئی معقول آدمی نامعقول بتا سکے۔ مسلم لیگ ہندوؤں اور مسلمانوں دونوں کی آزادی چاہتی ہے۔ ہندوؤں کے پاس ہندوستان کا تین چوتھائی حصہ موجود ہے۔ اور یہ ہندو وہی ہیں جو باقی ¼ پر قبضہ کرنے کے لئے سودا بازی کر رہے ہیں تاکہ مسلمانوں کو اس سے بھی محروم کر دیں۔

کوئی قوم حق خود ارادیت کے مسئلہ میں دب کر سمجھوتہ نہیں کر سکتی۔ یہ ہر قوم کا پیدائشی حق ہے اور اس سے انکار کرنا اس قوم کی ہستی سے منکر ہونا ہے۔

امریکی نامہ نگار۔ کیا آپ ان لوگوں کے ساتھ ابتدائی حکومت قائم کرنے کے لئے آمادہ ہوں گے جو آپ کے ساتھ اشتراک عمل کرنا چاہتے ہیں؟

مسٹر جناح۔ کیا اس کا یہ مطلب نہیں کہ میرے اختیار میں ہے کہ ۱۰ اورنگ زیب روڈ (قیام گاہ مسٹر جناح) سے جب چاہوں وائسرائیگل لاج پہنچ جاؤں اور کہوں کہ میں حکومت بنانے لگا ہوں؟ سوال یہ ہے کہ قومی حکومت کیسے بنے گی اور اسے کون بنائے گا؟ کیونکہ برطانیہ نے کانگریس کے سوا ہر ایک پارٹی کو کلیتہً نظر انداز کر دیا۔ پچھلے دنوں اخبار "ٹائمز" نے

لکھا تھا کہ ایسا کوئی سمجھوتہ نہیں ہو سکتا جس میں کانگرس کو نظر انداز کر دیا جائے۔

میں اس بیان سے ہرگز متفق نہیں ہوں۔ نیز ان حالات اور واقعات کو دیکھ کر میں اس نتیجہ پر پہنچا ہوں کہ برطانیہ اس روش پر قائم ہے کہ ایک طرف کانگرس کے مطالبات کو ناقابل قبول ٹھہرایا جائے اور دوسری جانب یہ کہا جائے کہ جب تک کانگرس سے سمجھوتہ نہ ہوگا کچھ بھی نہیں ہو سکے گا۔ میں برطانیہ کی اس رَوِش پر سخت معترض ہوں۔ اس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ برطانیہ اس پارٹی کے اشارہ پر چل رہا ہے جس کا مطالبہ مسلمہ طور پر ناقابل قبول ہے۔

ایک نامہ نگار۔ مخلوط ابتدائی حکومت کے متعلق اپنے نظریے کی وضاحت کیجئے۔

مسٹر جناح۔ ابتدائی حکومت سے مراد وہ حکومت ہے جو دورانِ جنگ میں خاص مقصد سے قائم کی جائے۔ میں اس سے کسی جماعت کو خارج نہیں کرتا۔ جب تک کہ وہ خود کو خارج نہ کرلے میں اس بحث میں نہیں پڑنا چاہتا کہ فلاں جماعت حکومت سے خارج رہے گی۔ یہ حقیقت ظاہر ہے کہ اگر ہم ذمہ داری لینا چاہتے ہیں تو اس امر کی کوشش کریں گے کہ ہر جماعت اور طبقے سے امداد اور تعاون حاصل کریں۔ جب تک کوئی شخص یا جماعت حصول تعاون کو ناممکن نہ بنادے۔

مسلم لیگ ضدی یا بدخواہ نہیں۔ مگر ایسے حالات میں جب کہ

لوگ یہ سمجھتے ہوں کہ ملکی حکومت میں ان کی رائے کو کچھ دخل نہیں یا ہم گرم جوشی سے مکمل اور مخلصانہ امداد نہیں دے سکے۔

گزشتہ تین برس میں حکومت برطانیہ کی جو روش رہی، ہم اُس کی خواہ کتنی ہی مذمت کریں۔ بہرحال ہم پر یہ مثل صادق آتی ہے کہ خربوزہ چھری پر گرے تو خربوزہ کا نقصان اور چھری خربوزے پر گرے تو بھی خربوزے کا نقصان۔ فرض کیجئے کہ تلخی اور غصّہ کی بنا پر کل میں اعلان کردوں کہ حکومت کو تنگ کرو اور اس کے ساتھ موالات چھوڑ دو تو جتنی پریشانی اب ہے اس سے پانچ سو گُنا بڑھ جائے گی۔

یہ بندوقوں اور اسلحہ کا سوال نہیں۔ ہندوستان میں ہر ایک ذی فہم آدمی آپ کو یہ بتا سکتا ہے کہ مسلمان پانچ سو گنا زیادہ حوصلہ رکھتے ہیں مَیں ہندوؤں پر کوئی طعن نہیں کرنا چاہتا۔ یہ مزاج کی افتاد اور اس طریق تربیت کا نتیجہ ہے جس سے مسلمان بچّے پرورش پاتے ہیں۔

انگریز نامہ نگار۔ کیا اس سے فوج اور مشرق وسطیٰ کے مسلمانوں پر بھی اثر پڑ سکتا ہے۔

مسٹر جناح۔ مَیں کوئی خون خشک کر دینے والا بیان نہیں دینا چاہتا۔ چونکہ یہ سوال خاص طور پر کیا گیا ہے اس لئے اس کا جواب ضرور دُونگا۔ مجھے فوج سے کوئی ربط نہیں لیکن ہندوستانی فوج ۶۵ فیصدی مسلمانوں پر مشتمل ہے۔ اگر مسلم لیگ نے کوئی تحریک شروع کی تو وہ فوج کے ایک بڑے حصّے پر اثر انداز ہوگی۔ صُوبہ سرحد میں ہیجان پھیل جائے گا۔ اور

جہاں تک اخبارات سے معلوم ہوا ہے، افغانستان، ایران۔عراق اور ترکی مسلم ہندوستان کے مطالبہ پاکستان کے زبردست حامی ہیں۔ اگر برطانیہ اور مسلمانان ہند کے درمیان کوئی تصادم ہوا تو ان تمام اسلامی ممالک پر اثر پڑے گا۔

یہ درست ہے کہ ہم حکومت کو پانچ سو گنا زیادہ پریشان کر سکتے ہیں۔لیکن اس کا نتیجہ؟ بظاہر اس کے دو نتیجے دیکھتا ہوں۔ اول یہ کہ غیر ملکی غاصب ہندوستان پر قبضہ کر لے گا۔خواہ وہ مشرق سے آئے یا مغرب سے، شمال سے آئے یا جنوب سے۔ اگر ایسا ہوا تو میری تمام قربانیوں کا حاصل کیا ہوگا؟ محض آقا کی تبدیلی۔ اگر دوسری پارٹیاں ہمارے ساتھ نہ ہوں تو خونیں خانہ جنگی شروع ہو جائے گی۔ دوسرا نتیجہ یہ ہو سکتا ہے کہ اگر مسلمانوں نے انقلابی تحریک کا آغاز کیا اور برطانوی طاقت کو مفلوج کرنے میں کامیاب ہو گئے تو ہندوستان مختلف حصوں میں بٹ جائے گا۔ میں جب ان نتائج پر غور کرتا ہوں تو برطانوی پالیسی کی شدید مذمت کے باوجود مجھے اپنی حیثیت خربوزے کی سی نظر آتی ہے۔

اس کے برعکس کانگرس نے "ہندوستان چھوڑ دو"، کا مطالبہ کیا ہے۔اور اعلان کیا ہے کہ جب تک انگریز ہندوستان سے چلے نہ جائیں ہندو مسلم مسئلہ پر غور نہیں کیا جا سکتا۔اس سے پہلے بائیس سال کانگرس کی پالیسی یہ تھی کہ ہندو مسلم مسئلہ کے حل اور اتحاد کے بغیر ہندوستان

کو آزادی نہیں مل سکتی۔ اس لئے جب تک کانگرس اس روش پر قائم ہے، ہندو مسلم سمجھوتے کے لئے گفت و شنید کی گنجائش کہاں ہے؟ لیکن اس کے باوجود ہندوؤں کی جانب سے اپیلیں شائع کی جاتی ہیں کہ مسلم لیگ کانگرس سے مل کر ہندوستان کے سیاسی تعطل کو دور کرنے کی تدبیر کرے۔

---

# قائدِ اعظم

کی تقریر جو آپ نے سٹوڈنٹس یونین مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کے اجلاس
میں ۲ نومبر سنہ ۱۹۴۲ء کو ارشاد فرمائی۔

حضرات! آپ نے جس جوش اور خلوص سے میرا خیر مقدم کیا ہے۔ مَیں اس کے لئے مشکور ہُوں۔ ایسا اعزاز اس ملک یا کسی ملک میں کسی کے لئے بھی باعث صد افتخار ہو گا۔

آپ جیسے ارباب علم و دانش کے وہ جذبات جو اخبار ڈان کی امداد و اعانت میں مضمر ہیں قابل صد ستائش ہیں اور مسلم لیگ کے سرمایہ میں آپ کی امداد کا بھی شکر گزار ہُوں۔ آپ کی یہ امداد میرے لئے ایک پیام امید ہے۔ بہر حال نوجوان طلبار سے رقمی معاملوں میں اس سے زیادہ اور کیا توقع کی جا سکتی ہے۔ آپ کی اس پیشکش میں جو جذبات کار فرما ہیں وہی میری متاعِ عزیز ہے۔ بڑی رقمیں تو بھاری بھر کم اشخاص ہی دے سکتے ہیں۔ اور مجھے اب تک معلُوم نہیں ہوا کہ ان سے کس طرح نپٹنا چاہیئے (قہقہہ) لیکن مَیں یہ بتا دوں کہ بہُت سے دولتمند حضرات نے مجھے روپیہ دیا ہے اور فراخ دلی سے دیا ہے۔ اب تک چار لاکھ روپے جمع ہُوئے ہیں۔ غالباً روپیہ جمع کرنے

کا طریقہ غیر معمولی اور کسی قدر بے تکا ہے۔

دولتمند اشخاص روپیہ دینے سے پہلے تھوڑی بہت ناز برداریوں کے خواہاں ہوتے ہیں۔ گزشتہ چھ سالوں میں ہم نے مسلمانوں سے مالی امداد کی کوئی اپیل نہیں کی۔ اور خدا ہی بہتر جانتا ہے کہ بغیر سرمایہ کے ہم نے اس جدوجہد کو کس طرح جاری رکھا۔

مَیں یہ دیکھ رہا ہوں کہ مسلم لیگ غیر معمولی ترقی کر کے ایک وسیع ادارہ ہو گئی ہے۔ اب ایک یا دو اشخاص کی مالی امداد سے کام نہیں چل سکتا۔ اسی وجہ سے مَیں نے یہ اپیل کی تھی، خدا کے فضل سے اس کا ہر جماعت میں خیر مقدم ہوا۔ آپ کو سن کر حیرت ہو گی کہ دو آنے چار آنے تک کے منی آرڈر وصول ہوئے ہیں۔ غریب مسلمان بڑے خلوص سے اپنے ذرا ذرا سے عطیئے بھیج رہے ہیں۔ اور پُر درد خطوط لکھ رہے ہیں اگر آپ یہ خطوط دیکھیں تو معلوم ہو گا کہ جذبۂ ایثار کی کتنی تیز آگ سینوں میں بھڑک رہی ہے۔ وہ لکھتے ہیں کہ ہم بہت غریب ہیں روپیہ نہیں دے سکتے مگر اپنی جانیں دے دیں گے۔ اور اس کے لئے وہ بالکل تیار ہیں۔ دولتمندوں کے لاکھوں سے کہیں زیادہ ایسی چھوٹی چھوٹی رقموں نے مجھے بے حد متاثر کیا ہے۔

اس سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ مسلم لیگ اب ہزاروں اور لاکھوں کی نہیں بلکہ کروڑوں کی نمائندگی کر رہی ہے (نعرہ ہائے تحسین) میں آپ کو یاد دلاؤں کہ مجلس عاملہ کانگرس کے گزشتہ اجلاس میں پنڈت نہرو نے بڑی دیدہ دلیری سے کہا تھا کہ مسلم لیگ برطانوی شہنشاہیت کے ہاتھوں میں کھلونا بن گئی ہے (گرم

ہے اور مسلم عوام کانگریس کے ساتھ ہیں۔ مسلمانوں نے کانگریس سے بالکل علیحدہ رہ کر بلا شک و شبہ یہ ثابت کر دیا ہے کہ مسلم لیگ کے احکام کی تعمیل کرتے ہیں۔ اب یہ حقیقت مسلمہ ہو گئی ہے کہ مسلم عوام کانگریس کیساتھ نہیں ہیں اور ہمیں مسلمانوں کی آرا شماری کی بھی ضرورت نہیں رہی۔ میں ہر سال آپ کے پاس آتا ہوں اور آپ کو سیاسی تغیرات سے آگاہ کر دیتا ہوں۔ اب میں گزشتہ چند سالوں کے واقعات پر ایک عاجلانہ تبصرہ کروں گا۔

۱۹۳۵ء میں قانون حکومت ہند منظور ہوا۔ کانگریس اور مسلم لیگ دونوں نے اس سے اختلاف کیا۔ لیکن مسلمانوں کا اختلاف اس کے وفاقی جزو کی حد تک تھا وہ اس کے صوبائی جزو کو روبہ عمل لانے اور اس سے مستفید ہونے کے لئے تیار تھے۔ حالانکہ اس کے بہت سے خد و خال قابل اعتراض تھے۔

اس کے برخلاف کانگریس نے یہ قطعی طے کر دیا تھا کہ وہ اس قانون اور اس کے دستور کو مٹا کر رکھ دیگی۔ کانگریس کے ان بلند بانگ تخریبی منصوبوں کے باوجود جب اس قانون کا نفاذ ہوا اور صوبائی انتخاب ہوئے تو کانگریس بھی اس میں شریک ہو گئی۔ انہوں نے متعدد صوبوں میں اس طرح عہدے حاصل کر لئے گویا مسٹر گاندھی کو برطانی حکومت سے کوئی باعزت سمجھوتہ کرنے میں کامیابی حاصل ہوئی ہے، انہوں نے ایسے جے کاروں میں پناہ لی کہ گویا پارلیمانی منزل تصور سے نکل کر وجود میں آگئی ہے۔

اس زمانے میں مسلم ہندوستان ایک جسد بے جان تھا۔ جہاں تک اس دستور کے صوبائی جزو کا تعلق ہے۔ مسلم ہندوستان کو کانگریس کے رحم و کرم پر چھوڑ دیا تھا۔ گورنروں نے چپ سادھ لی تھی، وائسرائے خاموش و ساکت ہو گئے تھے، اور کانگریسی راج مسلمانوں

کے سماجی اور سیاسی زندگی کے ہر شعبہ کو بُری طرح کچل رہا تھا۔ ان کے ساتھ ہر قسم کی بدسلوکی اور ناانصافی کی جارہی تھی، مسلم لیگ مقہور و معتوب تھی اور اسکی صفوں کو پارہ پارہ کرنے کی ساری کوششیں جاری تھیں اس وقت وائسرائے کہاں تھے؟ یہ بدترین عہد شکنی کے مجرم ہیں! وہ اس کے مجرم ہیں کہ انہوں نے دستوری ذمہ داریوں سے گریز کرکے اقلیتوں کے مفادات کی حفاظت نہیں کی!

ہم نے ان بھیانک حالات میں اڑھائی سال گزارے۔ اگر اس وقت دستور کے وفاقی جزو کا بھی نفاذ ہو جاتا تو یہ مسلم ہندوستان کے لئے پیام مرگ ثابت ہوتا اسی اثنار میں جنگ شروع ہوگئی۔ شر سے خیر بھی پیدا ہوتا ہے۔ ستمبر ۱۹۳۹ء تک جبکہ جنگ کی ابتدا ہو چکی تھی مسلم لیگ نے اپنی تنظیم کو اس قدر استوار اور مستحکم کر لیا تھا کہ حکومت ہند اور برطانیہ اسے نظر انداز نہیں کر سکتے تھے۔

یہ پہلا موقعہ تھا کہ جنگ کے پُرآشوب زمانے میں مسٹر گاندھی کے ساتھ کل ہند مسلم لیگ کے صدر کو بھی وائسرائے نے ملاقات کے لئے مدعو کیا۔ کیا آپ کو کوئی ایسا واقعہ یاد ہے کہ اس سے پہلے بھی کبھی مسلم ہندوستان کے کسی مسلمہ قائد کو کانگریسی رہنما کے ساتھ مدعو کیا گیا ہو؟

بس اسی دن سے مسٹر گاندھی کی ساری توانائیاں اس امر پر مرکوز ہو گئیں کہ صدر مسلم لیگ کی اس مجتمعہ حیثیت کو گھٹا کر صفر بنا دیا جائے۔ حالانکہ ہندو ہندوستان کے مقابلہ میں مسلم ہندوستان کے نمائندے کی مساویانہ حیثیت ہر آئینہ منصفانہ تھی۔ مسٹر گاندھی نے یکے بعد دیگرے توپ دھانے شروع کر دیئے۔ وائسرائے سے پہلی ہی گفتگو کے دوران میں انہوں نے برطانی پارلیمان اور ویسٹ منسٹر ایبے کی عمارتوں کی ممکنہ تباہی کا تصور کرکے اپنے

انتہائی رنج وملال کا اظہار کیا اور واقعی انکی آنکھوں سے آنسو رواں ہو گئے۔

انہوں نے (وائسرائے سے) کہا کہ "اگر انگلستان کو شکست ہو گئی تو ہندوستان کی آزادی سے کیا حاصل" پھر ہندوستان کو مشورہ دیا کہ وہ برطانیہ عظمی کو غیر مشروط امداد دے۔ اس کے بعد وہ کانگریس کی مجلس عاملہ میں شرکت کے لئے چلے گئے۔

(وہ چار آنے کے رکن بھی نہیں ہیں) اب آپ یہ کہتے ہیں۔

"میں کیا کر سکتا ہوں؟ مجلس عاملہ نے اپنا فیصلہ صادر کر دیا ہے اور یہ اس کے مطالبات ہیں ——— فوری خود مختاری اور اس کے ساتھ ہی عوام کے (لفظ عوام غور طلب ہے) اس حق کا اعلان کہ ایسی مجلس دستور ساز کے ذریعہ جو رائے دہی بالغان کے اصول سے تشکیل پائی ہو اپنا دستور خود مرتب کریں۔ اور بطور طمانیت مرکز میں فوراً ایک قومی حکومت تشکیل دیکر اختیارات کی ایک حقیقی مقدار اس کو منتقل کر دیں۔"

کانگریسی ان مطالبات پر برابر زور دیئے جا رہے تھے کہ وائسرائے نے اعلان کیا کہ (قانون ۱۹۳۵ء کا) وفاقی جزو ملتوی کر دیا گیا ہے ہم نے عملی آدمیوں کی طرح اس اعلان کا خیر مقدم کیا۔ لیکن ہم نے اسکے ساتھ ہی اسکو قطعی منسوخ کر دینے کا مطالبہ کیا۔ ہمارا یہ بھی مطالبہ تھا کہ کوئی دستور خواہ وہ عارضی ہو یا قطعی ہماری مرضی کے خلاف ہم پر نافذ نہ کیا جائے۔

آخر کار برطانی حکومت نے (مسلم لیگ کے مطالبہ کو منظور کرتے ہوئے) وفاقی جزو کو منسوخ کر دیا ہم نے محسوس کیا کہ اس سے ہمارا ایک بہت بڑا بوجھ ہلکا ہو گیا ہے۔

اگست ۱۹۴۰ء میں ہز مجسٹی کی حکومت نے اعلان کے ذریعہ واضح کیا کہ تا وقتیکہ ہندوستان کے بڑے عناصر کسی دستور پر متفق نہ ہوں اس کا نفاذ نہیں کیا جائیگا اور مسلمانوں اور

دوسری اقلیتوں پر کسی دستور کو جبراً نافذ نہیں کیا جائیگا تاآنکہ وہ اسے منظور نہ کرلیں۔

اس کے ردعمل کے طور پر مسٹر گاندھی نے ایک مخصوص طرز استبداد کا آغاز کر دیا۔ ۱۹۳۹ء میں مسٹر گاندھی اور کانگریس نے اس خیال سے اپنی وزارتوں کو مستعفی ہو جانے کا حکم دیا کہ اس عمل سے موجودہ دستور معطل ہو جائے گا۔ سب سے پہلے صوبہ مدراس کی وزارت مستعفی ہو گئی۔ ان کو توقع تھی کہ وائسرائے انہیں واپس بلالیں گے۔ لیکن وائسرائے نے فوراً استعفا قبول کر لیا اور کانگریس کی ہر ایک وزارت کا یہی حشر ہوا۔ اور ایسے تمام صوبوں کو دفعہ (۹۳) کے تحت لے لیا گیا۔

یہ امر قابل غور ہے کہ اس طریقہ کار کا مدعا کیا تھا۔ مسٹر گاندھی کا مقصد خاص یہ ہے کہ "ہندوادوار پارینہ" کی تجدید کی جائے۔ اور رام راج کے وارث حقیقی اور برطانی راج کے جائز نمائندے کی حیثیت سے سارے برِّ اعظم ہندوستان پر حکومت کی جائے اور مسلمانوں کے کندھوں پر اپنے اقتدار کا جُوا رکھ دیا جائے۔ اگر وہ اپنے مقصد میں کامیاب ہو جاتے تو یقیناً مسلمان قعر ذلت میں گر جاتے۔ آج سے پہلے وہ یہی کہا کرتے تھے کہ ایک عام سول نافرمانی کا آغاز نہیں کیا جا سکتا کیونکہ مسلم لیگ اسکے خلاف ہے، پھر وہ برطانی حکومت کو پریشان بھی نہیں کرنا چاہتے۔ اس کے باوجود وہ "آزادی تقریر" کا بہانہ تراش کر استبداد پر اتر آئے وہ چاہتے تھے کہ اختتام جنگ سے ان کے اختلاف کی دنیا میں تشہیر ہو۔ اور حکومت پریشان ہو کر طوعاً کرہاً ان کے مطالبات مان لے۔

انفرادی سول نافرمانی کو شروع ہوئے جب چودہ مہینے گزر گئے تو ان کو محسوس ہوا کہ اب یہ ناؤ ڈوبنے والی ہے۔ اس وقت مسٹر گاندھی اور کانگریس کو دفعتاً علم ہوا کہ کانگریس نے مسٹر گاندھی کو ایسی مہم جاری کرنے کا اختیار ہی نہیں دیا

تھا! چنانچہ اس مہم کو خیرباد کہہ دیا گیا (قہقہہ)

مارچ ۱۹۴۲ء میں اسٹیفورڈ کرپس ہندوستان آئے قدرتی طور پر برطانی حکومت اپنے مفاد کی خاطر اس امر کی خواہشمند تھی کہ ہندوستان کی دونوں بڑی جماعتوں میں ہم آہنگی پیدا کر دے تاکہ انصرام جنگ میں ان کی متفقہ امداد و تعاون اسے حاصل رہے۔ چنانچہ سر اسٹیفورڈ کرپس کے ذریعہ انہوں نے ایک تجویز کی پیشکش کی میں یہاں مختصر طور پر بتا دوں کہ اس تجویز کا کیا مفہوم تھا۔

۱- اسمیں وعدہ کیا گیا تھا کہ اختتام جنگ کے بعد برطانی حکومت ہندوستان کو ایسی ہی مکمل حکومت خود اختیاری دے گی جیسی کہ برطانی مقبوضات کو حاصل ہے یا اور واضح طور پر جیسی کہ خود انگلستان میں موجود ہے۔

۲- ہندوستان کو اس کا بھی حق حاصل رہے گا کہ اگر وہ چاہے تو برطانی دولت عامہ سے علیحدہ ہو سکتا ہے۔

۳- مرکزی مجلس دستور ساز میں صوبائی مجالس قانون ساز کے منتخب نمائندوں کی تعداد دس فیصدی ہوگی۔

اس طریقہ کار سے مسلم ہندوستان کو پچیس فیصد نشستیں بھی نہیں مل سکتیں تھیں یہ مرکزی مجلس ایک مخلوط مجلس کی طرح متحدہ ہندوستان کا دستور جمہوری طرز پر مرتب کریگی۔ اس لیے محض کانگریس کی دلجوئی مقصود تھی لیکن برطانیہ کو اس کا بھی علم تھا کہ اس منزل پر آکر رک جانا مسلمانوں کیلئے موجب تشویش ہوگا اب مسلمان بھی اس ملک میں ایک قابل لحاظ طاقت ہو گئے ہیں۔ اس کے علاوہ انہیں یہ بھی سوچنا پڑا کہ مطالبۂ پاکستان کے سلسلہ میں وہ مسلم ہندوستان سے کس طرح عہدہ برآ

ہو سکتے ہیں۔ انہیں وجوہات کی بنا پر انہوں نے اس تجویز میں اختیار علیحدگی کا اضافہ کیا۔ چنانچہ اس میں یہ بھی درج تھا۔

۴۔ ایک متحدہ مملکت کی طرح جب سارے ہندوستان کا دستور مرتب ہو جائے تو ہر ایک صوبہ کی مجلس قانون ساز میں اس کو منظوری کے لئے پیش کیا جائیگا۔ اور ان مجالس کو اس میں شرکت یا عدم شرکت کا اختیار ہوگا

سارے ہندوستان کی ایک متحدہ مملکت کے لئے ایسی جماعت سے جو دستور تشکیل پائے گا وہ یقیناً سارے کا سارا انہیں (ہندوؤں) کا اپنا ہوگا۔ لیکن اس میں مسلمانوں کی اشک شوئی کی گئی تھی کہ ان کو اختیار علیحدگی دیا گیا تھا۔ یہ سارا طریقہ کار ہمارے خلاف ایک بچھائی ہوئی بازی کی طرح ہے۔ پنجاب و بنگال کے اسلامی صوبوں میں مسلمان اکثریت میں ہیں۔ لیکن مجلس قانون ساز میں عملاً اقلیت بنا دیئے گئے ہیں۔

اب اس اختیار علیحدگی کی حقیقت سنیئے! اس متحدہ مملکت کے دستور کے خلاف اگر ہم نے مجلس قانون ساز میں چالیس فیصد آرا حاصل کر لیں تو ہم صوبے کی عام آرا شماری کے مجاز ہوں گے۔

گویا یہ ایک بازی گاہ کی طرح اس میں متعدد باڑھیں لگی ہوئی ہیں اور یہ باڑھ نمبر (۱) ہے جس پر سے جست لگانا ہے۔ صوبائی مجلس قانون ساز جس کو شرکت یا عدم شرکت کا اختیار ہے باڑھ نمبر (۲) ہے۔

اگر ہم ان دونوں کو پھاندنے میں کامیاب ہو گئے تو باڑھ نمبر (۳) آپ کے سامنے آجاتی ہے ——— یعنی عام آرا شماری۔

لیکن کس کی رائے عامہ؟ سارے صوبہ کی رائے عامہ! اس تجویز کو رُو بہ عمل لانے

کے لئے جو طریقہ کار رکھا گیا ہے وہ محض اشک شوئی ہے۔ اس میں مسلمانوں کے حق خود ارادیت کو بھی تسلیم نہیں کیا گیا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ ہم نے اسے قبول کرنے سے انکار کر دیا۔ لیکن مسٹر گاندھی نے ان تجاویز کو کیوں مسترد کر دیا؟ انہوں نے سوچا کہ اگر ایک دفعہ علیحدگی کے اصول کو کانگریس نے تسلیم کر لیا تو پھر اسکے لاحقات کو بھی تسلیم کرنا پڑیگا۔ اس میں پاکستان کا بنیادی اصول جنم لے رہا ہے۔ اس تصور کو پراگندہ اور منتشر کر دینے کے لئے مسٹر گاندھی نے "ہندوستان چھوڑ دو" کا نعرہ لگایا۔

اس نئے اقدام میں کسی جماعت کا مشورہ شامل نہیں ہے۔ گزشتہ بیس سال سے انہوں نے یہ راگ الاپا ہے کہ ہندو مسلم اتحاد کے بغیر سوراج نہیں مل سکتا اس خصوص میں انہوں نے بہت سی باتیں بنائی ہیں لیکن اتحاد کے راستہ میں وہ خود سب سے بڑی رکاوٹ ہیں۔

اُنہوں نے ایک عام سول نافرمانی کا فیصلہ کیا۔ اور یہ اعلان بھی کر دیا کہ تا وقتیکہ برطانوی ہندوستان سے چلے نہ جائیں ہندو مسلم اتحاد ملتوی رہے گا۔ کانگریس کی تشفی کرنے کے معنی مسلمانوں کو قربان کر دینے کے ہیں۔ مَیں یہ نہیں کہتا کہ حکومت نے کانگریس کے سامنے اس لئے جھکنے سے انکار کر دیا کہ اس کو ہم سے کوئی اُلفت تھی! اس نے وہی کیا جو اس کے مناسب حال تھا۔ بعض اوقات ایسا بھی تو ہوتا ہے کہ ان دو آدمیوں کو جو ایک دوسرے سے محبت نہیں کرتے؛ ایک ہی سمت اور ایک ہی راستے پر چلنا پڑتا ہے۔

پھر انہیں اس کا بھی خیال تھا کہ اگر مسلمانوں کو پیچھے گرا دیا گیا تو مسلم لیگ اب اتنی طاقتور ہو گئی ہے کہ وہ کانگریس سے بڑا نہیں تو اس کے برابر ایک

دوزخ ضرور بنا سکتی ہے، وہ ہم سے خوف زدہ تھے۔

حقیقت تو یہ ہے کہ مسٹر گاندھی کی یہ مہم جواری کا آخری پانسہ تھی آپ کو مسلم لیگ سے کیا توقع تھی؟ کیا آپ کو امید تھی کہ کانگریس کے ان داؤ پیچ سے واقف ہونے کے بعد بھی مسلم لیگ اس تحریک، سول نافرمانی کی تائید کرتی؟ یہ محض برطانیہ ہی کے خلاف اعلان جنگ نہیں ہے۔ بلکہ کانگریسی مطالبات کے تعلق سے یہ ایک خانہ جنگی ہے کیونکہ اس کے مطالبات مفاد اسلامی کے منافی ہیں۔ اگر آزادی اور خودمختاری کے نام پر مسلمان بھی اس تحریک میں شامل ہو جاتے تو مسٹر گاندھی انگلستان، امریکہ اور ساری دنیا سے کہتے پھرتے کہ وہی سارے ہندوستان کی نمائندگی کرتے ہیں۔ اور کہ ان کے مطالبات کو مسلم ہندوستان کی تائید بھی حاصل ہے۔

اگر مسلمان دام تزویر میں آجاتے تو یہ ان کی سب سے بڑی غلطی ہوتی۔

اگر ہمیں انگریزوں کی دیانت پر بھروسہ ہوتا تو قدرتی طور پر ہمارے لئے یہی ایک راستہ رہ جاتا کہ ہم ان کے ساتھ مل کر اس تحریک کو کچل دیں کیونکہ اس تحریک کے مقاصد میں ہماری پامالی بھی شامل تھی۔ لیکن مجھے یہ کہتے ہوئے افسوس ہوتا ہے کہ ہم انگریزوں پر بھی اعتماد نہیں کر سکتے۔ وہ اپنے داؤں پر ہیں۔ اس لئے ہم نے مسلمانوں سے کہا کہ وہ اس معاملہ سے بالکل علیحدہ رہیں۔ ان کو اپنے آپ لڑنے دو۔ یہ انہیں واقعات میں سے ایک ہے جبکہ غیر جانبداری ہی بہترین حکمت عملی ثابت ہوتی ہے۔

آخر "ہندوستان چھوڑ دو" کے نعرے کا کیا حشر ہوا؟ ۸ اگست سے ہندو ادارے کیا مانگ رہے ہیں اور کس سے مانگ رہے ہیں؟ اپنے ملک کے دس کروڑ

مسلمانوں سے تصفیہ کر لینے کے بجائے وہ انگلستان، امریکہ، چین، اور اب تو روس سے بھی استدعائیں کر رہے ہیں کہ معاملہ کو اپنے ہاتھ میں لیں اور ان کی امداد کریں!
مَیں کانگریس اور ہندوؤں سے پُوچھتا ہوں کہ تم نے انگریزوں سے کہا تھا کہ وہ ہندوستان چھوڑ دیں پھر اب یہ کیوں کہتے ہو کہ وہ تمہارے معاملہ کو اپنے ہاتھ میں لے لیں؟ ان سے تم کس امداد و اعانت کی توقع رکھتے ہو؟ کیا تم چاہتے ہو کہ دس کروڑ مسلمانوں کی مرضی کے خلاف غیر ملکی حکومتیں اس ملک میں کوئی دستور نافذ کر دیں؟

اگر ہندوؤں کے دل میں سمجھوتہ کرنے کا ذرا بھی شائبہ ہوتا تو وہ ہرگز ایسا طریقہ اختیار نہ کرتے۔

اس کے برخلاف برطانیہ کا طریقہ کار ملاحظہ فرمائیے۔ وہ کہتے ہیں کہ کانگریس ایک ہندو جماعت ہے اور منجملہ دیگر جماعتوں کے ایک ہے۔
بالکل درست! کانگریس ہندوستان کی اکثریت کی نمائندہ نہیں ہے بالکل درست! لیکن جب میں یہ پُوچھتا ہوں کہ ان دس کروڑ مسلمانوں کا اور ان کروڑوں اشخاص کا کیا ہوگا جو کانگریس کے مؤید نہیں ہیں؟ حکومت اس کا انوکھا جواب دیتی ہے۔
اس کی حجت یہ ہے کہ کانگریس کو نظرانداز نہیں کیا جا سکتا۔ یہ تسلیم کرتے ہوئے بھی کانگریس کا موقف محال اور ناممکن ہے، دفاع کے لیے اس ملک کے وسائل کو مجتمع کرنے کے سلسلہ میں حکومت نے تمام دوسری جماعتوں کو یکسان نظرانداز کر دیا ہے۔

میں کسی دیانتدار آدمی سے پُوچھتا ہوں کہ کیا تجویز پاکستان جس میں

ہندوؤں اور مسلمانوں کی آزادی مضمر ہے اور جس کی رُو سے تین چوتھائی ہندوستان ہندوؤں کو اور ایک چوتھائی مسلمانوں کو ملتا ہے کسی طرح بھی ناواجبی ہے؟ میں کہتا ہوں کہ آؤ ہم اچھے پڑوسیوں کی طرح رہیں اور مخلصانہ طور پر یہ طے کر لیں کہ تم اپنے منطقوں میں ہماری اقلیتوں کی حفاظت کرو گے اور ہم اپنے منطقوں میں تمہاری اقلیتوں کی حفاظت کریں گے (نعرہ تحسین)

اگر تمام جماعتیں بشمول حکومت مسلمانوں کے حق خود ارادیت کو تسلیم کر لیں اور مسلم رائے عامہ کے فیصلہ کا احترام کرتے ہوئے اس امر کی ضمانت دیں کہ تجویز پاکستان کو رُو بعمل لایا جائیگا تو عارضی حکومت کا مسئلہ بہت آسانی سے طے ہو سکتا ہے۔

حال ہی میں مجھے بہت سے ہندوؤں سے ملنے کا اتفاق ہوا ہے۔ وہ ازراہ مہربانی مجھ سے ملنے آئے تھے۔ میں نے بغیر کسی دل شکنی سے ان سے پوچھا تھا۔ ہندوؤں کو حکومت کئے کتنا عرصہ گزرا اور ہندوستان کے کس حصّہ پر انہوں نے حکومت کی تھی؟

یہ ایک تاریخی حقیقت ہے کہ تقریباً ایک ہزار سال سے ہندوؤں نے ملک کے کسی قابل ذکر حصّہ پر حکومت نہیں کی ہے۔ ہماری تجویز کی رُو سے تین چوتھائی ہندوستان ان کو دیا جا رہا ہے۔ جہاں وہ اپنی حکومت قائم کر سکتے ہیں۔ میں نے ان سے اپیل کی کہ وہ حریص نہ بنیں۔ لیکن ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ ہیر پھیر سے سارے ملک کو ہتھیا لینا چاہتے ہیں۔

میں کہتا ہوں یہ تین چوتھائی لے لو اور میری ایک چوتھائی پر حسد نہ کرو

مجھے اپنی اسلامی تاریخ کی روشنی میں اپنی روایات، اپنی ثقافت اور اپنی زبان کو برقرار رکھتے ہوئے زندگی بسر کرنے دو۔ اور تم بھی اپنے منطقوں میں یہی کرو۔ (نعرۂ تحسین) آؤ اس طرح ہم امن کے ساتھ گزر بسر کریں۔

لیکن بدبختی سے ہندو قیادت کا مطمح نظر یہ ہے کہ مسلمان ان کے سامنے جھک جائیں اور ایک دوامی اقلیت کی طرح ان کے زیر اقتدار رہیں۔ ہم اسکو ہرگز قبول نہیں کریں گے۔ ہماری عام مسلم آرا شماری کی تجویز اسی بنیاد پر ہے کہ ہندوستان کے مسلمان کسی بھی تعریف کی رو سے ایک قوم ہیں (نعرۂ تحسین) دنیا میں کہیں بھی دس کروڑ اشخاص کو اقلیت نہیں کہا جاتا۔ اس لئے یہاں کسی رعایت، سمجھوتے یا تحفظات کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ یہ مسلمانوں کے پیدائشی اور وراثتی حق خود ارادیت کا سوال ہے کہ اس ذیلی براعظم میں رہنے والی ایک قومی جماعت کی حیثیت سے ان منطقوں میں جہاں وہ اکثریت میں ہیں اپنی ریاستیں بنائیں (نعرۂ تحسین) ہم اس حقیقت نفس الامری پر کوئی مصالحت نہیں کر سکتے۔ یہ گویا خود اپنے وجود پر مصالحت کرنا ہوا۔ اگر تم مجھ سے ایک اقلیت کی حیثیت سے گفتگو کرو گے تو پھر کوئی تصفیہ نہیں ہو سکتا۔ ہم ایک قوم ہیں تو پھر اپنے مستقبل کا اختیار ہمیں کو ملنا چاہیئے۔

ہم یہ چاہتے ہیں کہ مسلم رائے عامہ کے فیصلہ کو روبہ عمل لانے پر آپ ہم سے اتفاق کر لیں۔ اس دوران میں ایک ایسی عارضی حکومت بنانے پر ہمیں کوئی اعتراض نہ ہوگا جو ہندوستان کی دفاع کے لیے تمام وسائل کو یکجا کرنے کی خاطر تشکیل دی جا رہی ہو۔

ہمیں ہندوستان کی دفاع سے بڑا تعلق خاطر ہے کیونکہ ہمارے گھر ہمارے اہل وعیال یہیں ہیں۔ امریکی، چینی اور انگریز تو اپنے اپنے گھروں کو جا سکتے ہیں لیکن میرا گھر تو یہیں ہے۔ اس لئے اپنے گھر کی حفاظت کی خاطر میں ان سے بھی زیادہ متردد ہوں۔

بہر حال مسلم ہندوستان کسی عارضی حکومت میں محض اقلیت کی حیثیت سے نہیں بلکہ مساوی حیثیت سے ضرور حصہ لیگا (نعرۂ تحسین) ہماری اس تجویز کے جواب میں وہ ہوا کے رُخ کا اندازہ کرتے رہتے ہیں۔ ایک طرف ریشہ دوانیوں اور سازشوں کے جال پھیلاتے ہیں اور دوسری طرف بیرونی ممالک سے استدعائیں کرتے جاتے ہیں۔

بعض اشخاص یہ پوچھتے ہیں کہ فرض کیجئے برطانیہ اور کانگرس کے اختلاف ختم ہو جائیں اور اول الذکر کانگریس کے مطالبات تسلیم کرلے تو ہمارا کیا حشر ہوگا؟ اس کا جواب یہ ہے کہ اگر برطانی حکومت ان حتمی عہد و اقرار کے باوجود ہمیں نیچے دھکیل کر کانگریس کے رحم و کرم پر ڈال دے تو مجھ پر یقین کیجئے کہ اگر ہم متحد اور متفق رہے تو پھر دونوں مل کر بھی ہمارا کچھ نہیں بگاڑ سکتے (نعرۂ تحسین) اب ہم اس قابل ہو گئے ہیں کہ ایسی حکومت کو ناممکن بنادیں۔

چین اور امریکہ کی متحدہ طاقت بھی کوئی ایسا دستور ہم پر نافذ نہیں کر سکتی جس میں مسلمانوں کو قربان کیا گیا ہو۔ لیکن اگر متحدہ اقوام کسی ایسی بھونڈی غلطی کا ارتکاب کر بیٹھیں تو یاد رکھو کہ ایک حقیر کیڑا بھی پلٹ پڑتا ہے۔

ان غیر ملکی سنگینوں کی پرواہ نہ کرتے ہوئے جن کے سائے میں کانگریسی راج رچایا جارہا ہوگا، ہم ملک کے سارے نظام میں زلزلے ڈال دیں گے اور

اس کو مفلوج و معطل بنا کر رکھ دیں گے (فلک شگاف نعرے) کیونکہ اس مخرج کو تسلیم کر لینا ہمارے لئے انتہائی اندوہ ناک سنگین نتائج کا موجب ہوگا۔ اور اس فاسقانہ اقدام سے ذیلی براعظم کے دس کروڑ مسلمانوں کا مستقبل تیرہ و تار ہو جائے گا اور ان کی آزادی پر خط تنسیخ کھنچ جائے گا۔

اعتقاد، اتحاد اور تنظیم کو اپنا اصول بنانے کی میں نے گزشتہ مرتبہ اپیل کی تھی۔ اگر تم زندہ رہنا چاہتے ہو۔ اور اپنی متاع عزیز، اس بیش بہا دراثت اسلامی کو محفوظ رکھنا چاہتے ہو تو اب اور اسی وقت اس کا عہد کر لو، اور کام کا آغاز کر دو، اور کرئے ہی جاؤ۔ مسلم لیگ کو منظم کر دو۔ یہی تمہارے آخری محرکات ہیں اور یہی تمہارے آخری اور قطعی اسلحہ بھی ہیں جو تم بنا سکتے ہو (نعرہ تحسین) مسلم ہندوستان میں ایک حیرت انگیز تبدیلی ہو گئی ہے۔ اگر تم میں بے غرضی، باہمی تعاون، جذبۂ خدمت اور مل جل کر کام کرنے کی صفات پیدا ہو جائیں تو اس کرہ ارضی کی طاقت نہیں دبا سکتی (فلک شگاف نعرے)

---

# قائدِ اعظم

کی تقریر جو آپ نے آل انڈیا مسلم لیگ کونسل کے اجلاس منعقدہ دہلی میں
۸ر نومبر ۱۹۴۲ء کو ارشاد فرمائی۔

معزز حضرات! اپریل کے اجلاس کے بعد آج ہم پھر یہاں جمع ہوئے ہیں۔ اس وقت سے اب تک ہندوستان اور بیرونِ ہندوستان میں بہت سے واقعات ہو چکے ہیں۔ میں پچھلے دنوں علی گڑھ میں صورتِ حال پر تفصیلی بحث کر چکا ہوں خصوصاً ہندوستان کے سیاسی حالات پر۔ مجھے یقین ہے کہ آپ ان تمام واقعات کو جو ہندوستان میں ہوئے بغور دیکھتے رہے ہوں گے

ہندوستان کی منظم جماعت جس کا خاص کام ممالک خارجہ میں ہمارے متعلق غلط بیانی کرنا اور امریکہ، چین، انگلستان اور دوسرے ممالک میں مسلمانوں کے متعلق غلط فہمی پھیلانا ہے، اپنے پروپیگنڈا میں معروف رہی۔ باشندگانِ امریکہ ہمارے متعلق بہت کم معلومات رکھتے ہیں۔ مسلم لیگ کے متعلق غلط خیالات پھیلانے کے لئے منظم پروپیگنڈا ہو رہا ہے۔ یا تو ہمارا مطلب سمجھا ہی نہیں جاتا یا اسے غلط بیان کیا جاتا ہے۔ یا عمداً ہمیں ہندوستان میں برطانی ملوکیت کا ایجنٹ اور آزادی و خودمختاری کی راہ میں حائل ہونے والا بتایا جاتا ہے۔

جو لوگ ہندوستان میں ہونے والے واقعات اور ان کے اسباب پر صحیح طور سے غور کر رہے ہیں، ان کے نزدیک ہمارے متعلق یہ الزام ہے کہ ہم آزادی میں سدراہ بنے ہوئے ہیں، نہ صرف شرمناک بلکہ صریح دروغ ہے۔ اس زمانہ میں پروپیگنڈا کے بیہودہ طریقے ذی فہم لوگوں کو بھی غلط فہمی میں مبتلا کر دیتے ہیں۔

مسلم لیگ کی پوزیشن قرارداد بمبئی میں واضح کر دی گئی تھی۔ اس میں کیا شک ہو سکتا ہے کہ مسلمان ایک قوم ہیں۔ اور شمال مغرب اور مشرقی علاقے میں جہاں وہ بود و باش رکھتے ہیں ان کی تعداد سات کروڑ سے کم نہیں۔ ہم ان علاقوں میں خود مختار ریاستیں قائم کرنا چاہتے ہیں۔ اور کسی ایسے آئین کو ہرگز تسلیم نہیں کریں گے جو ہندوستان میں مرکزی جمہوری حکومت پر مبنی ہو۔

ہندوستان کبھی ایک نہ تھا۔ ایک قوم نہ تھا اور ایک ملک نہ تھا۔ اور اس پر کسی ایک طاقت نے کبھی بزور شمشیر بھی حکومت نہیں کی۔

یہ ایک چھوٹا برّ اعظم ہے جس میں مختلف لوگ اور قومیں آباد ہیں۔ تاریخ شاہد ہے کہ کبھی کسی ایک طاقت نے پورے ملک پر حکومت نہیں کی۔ اور اس زمانہ میں بھی جب کہ برطانیہ آئینی طور سے اس پر حکمران ہے، ½ ہندوستان برطانی نہیں۔ ہندوستان کی انتظامی وحدت برطانیہ کی پیدا کردہ ہے۔ لیکن یہ حکومت جو ۱۵۰ یا ۱۶۰ سال سے یہاں قائم ہے، عوام کی منظوری اسے حاصل نہیں۔ یہ ایک جمہوری نظام ہے جسے مغل نظام پر عائد کر دیا ہے (تالیاں) اسے برطانوی سنگینوں کی حمایت حاصل ہے عوام کی نہیں (تالیاں) اب لوگوں میں سیاسی شعور پیدا ہو چکا ہے۔ ہم اپنی آزادی چاہتے ہیں، ہم اپنی سرزمین

کے خود مالک بننا چاہتے اور برطانوی اقتدار کو خیرباد کہنا چاہتے ہیں (تالیاں) ہماری تجویز پاکستان ہندوستان کی آزادی اور خود مختاری کا دیباچہ ہے۔ (پُر زور تالیاں) ہماری تجویز کا مطلب واضح ہے اور مَیں نہیں جانتا کہ اس کے متعلق کس وجہ سے غلط فہمی ہو سکتی ہے۔ ہم ہندوستان کا تین چوتھائی ہندوؤں کو دینا چاہتے ہیں، جو غالباً روس اور چین کے سوا باقی تمام ممالک سے بڑا ہے۔ اور اس کی آبادی ۲۵ کروڑ ہے۔

ہم نے اپنی تجویز میں واضح کر دیا ہے کہ تم اپنے علاقوں میں آزادی اور خود مختاری سے رہو اور ہم اپنے علاقوں میں اپنی حکومت کریں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ہندو لیڈر کا ذہن یہ ہے، کہ تین چوتھائی تو پہلے ہی اپنے قبضہ میں ہے، اب باقی ¼ سے مسلمانوں کو کیونکر خارج کیا جا سکتا ہے۔ یہ ہے اُن کا منصوبہ۔ یہ ہے ان کی مخفی غرض جو مختلف تجاویز کے پردے میں اب تک ہمارے سامنے آتی رہی ہے۔ ان کی ہر تجویز میں کہا جاتا ہے ـــــ قومی حکومت۔ لیکن کس کی قومی حکومت؟ ہندوؤں کی قومی حکومت ـــــ اکثریت کی حکومت جو مجلس وضع آئین کے روبرو جواب دہ ہو۔

یہ آج کل کے محاورات ہیں اور ان سب کی غرض و غایت یہ ہے کہ مسلمانوں کو اقلیت کی حیثیت سے جُھک جانا اور ہندو راج تسلیم کر لینا چاہیئے اور یہ ایسی بات ہے جسے مسلمان ہرگز تسلیم نہیں کریں گے (تالیاں)

ہم پرانے زمانے میں زندگیاں بسر نہیں کر رہے۔ آج موت اور حیات کی کشمکش ہو رہی ہے۔ ہندوستان کی سرحدوں کو شدید خطرات کا سامنا ہے

قدرتی طور سے ہر ذی ہوش ہندوستانی اس اقدام میں مسرت محسوس کریگا کہ تمام وسائل سے حملہ آوروں کی مزاحمت کی جائے۔ ہمارے امریکی دوست امریکہ جا سکتے ہیں اور برطانی دوست انگلستان جا سکتے ہیں لیکن میں کہاں جاؤنگا؟ اس لئے دوسروں کی نسبت اس سرزمین کے تحفظ سے مجھے زیادہ تعلق ہے۔ اسی وجہ سے ہم نے انگریزوں اور دوسری پارٹیوں سے کہا تھا کہ مسلمانوں کا حق خود ارادیت تسلیم کر لو اور مسلمانوں کی رائے عامہ جو مطالبہ کرے مان لو۔ اگر مسلمانوں کی رائے عامہ ہندوستان کو تقسیم کرنے کے حق میں اور جداگانہ مسلم ریاستوں کا مطالبہ کرے تو تمام پارٹیوں کو رضامندی سے اس مطالبہ پر عمل پیرا ہونے کا عہد کرنا چاہیئے۔ اگر ہمیں سنجیدہ اور آبرومندانہ طریق پر اس بات کا یقین دلا دیا جائے تو ہم نہ صرف یہ کہ ابتدائی حکومت کے قیام میں مشکلات پیدا نہیں کریں گے بلکہ مساوی حقوق کی بنا پر (اقلیت کی حیثیت سے نہیں) اس امر کی پوری کوشش کریں گے کہ تمام ضروری اختیارات عارضی حکومت کو منتقل کر دئے جائیں۔

اب تک ہندو لیڈروں نے ہمارے مطالبات پر اسی قسم کے بادھوائی جواب دیئے ہیں۔ کبھی وہ کسی غیر ملکی طاقت سے اپیل کرتے ہیں کبھی کسی سے۔ لیکن بیرونی اقوام سے اپیل کرنے کا فائدہ؟ کیا وہ غیر ملکی طاقت اس چھوٹے بر اعظم میں کاروبار حکومت چلائے گی؟۔

اس ملک میں حکومت کا معاملہ دو بڑی پارٹیاں ہندو اور مسلمان کرینگی۔ لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ اقلیتوں کے حقوق نظر انداز کر دئے جائیں گے

اتفاق رائے سے جو سکیم بھی مرتب کی جائے گی اس میں اقلیتوں کے حقوق اور مفاد ملحوظ رکھے جائیں گے۔

میں دیکھ رہا ہوں کہ ہندوؤں کے صاحب فکر طبقوں میں ایک تبدیلی پیدا ہو رہی ہے۔ اور میں سمجھتا ہوں کہ وہ محسوس کریں گے کہ ہمیں دوستوں کی طرح بیٹھ کر اپنے اپنے مطالبات صاف دلی سے پیش کر دینے چاہئیں۔ اور یہ دیکھنا چاہیئے کہ ہر ایک کے ساتھ انصاف کیا جائے۔ ہمیں امید کرنی چاہیئے کہ یہ نیا جذبہ بروئے کار آئے گا۔ لیکن اس اثنا میں ہم کوئی اقدام نہیں کر سکتے۔

جہاں تک برطانی حکومت کے ساتھ رویہ کا تعلق ہے ہم کانگرس کی روش کی حمایت نہیں کر سکتے نہ صرف اس وجہ سے کہ اس کا رویہ مسلم مفاد کے حق میں معاندانہ ہے بلکہ اس وجہ سے بھی کہ اس نے برطانیہ سے اپنے مطالبات منوانے کے لئے ایک ایسی تحریک شروع کی ہے جو مسلم مفاد کے لئے مہلک ضرب کے مترادف ہے۔ میں امید کرتا ہوں کہ ہندو پبلک حقیقت حال کو سمجھنے کی کوشش کرے گی اور اس پالیسی کو تبدیل کر دیا جائے گا۔

برطانیہ کی روش بھی عجیب اور ناقابل فہم ہے۔ چونکہ ایک پارٹی نے بے معنی اور ناقابل قبول مطالبہ پیش کیا ہے۔ اس لئے برطانی حکومت وقت گزار رہی ہے۔ اور اسکوئیتھ کی پالیسی "انتظار کرو اور دیکھو" پر عمل کر رہی ہے۔ یہ سخت غلطی ہے۔ کبتک کوئی انتظار کر سکتا ہے۔ وقت گزرتا جا رہا ہے۔ ہماری سرحدیں محفوظ نہیں۔ ہمارے میدان ہائے جنگ خطرہ سے باہر نہیں۔ برطانی حکومت جو سب سے بڑی غلطی کر سکتی ہے، وہ "دیکھو اور انتظار کرو"

کی پالیسی کا اختیار کرنا ہے۔

میں کہتا ہوں، اُٹھو اور کچھ کرو۔ سو فیصدی نہیں، نوّے فیصدی۔ نوّے فیصدی نہیں تو اسّی فی صدی سہی۔ بہر حال کچھ کرو۔ برطانیہ جس قدر جلد اپنی پالیسی پر نظرِ ثانی کرے گا اتنا ہی بہتر ہو گا۔ بہتر یہی ہے کہ مسلم مطالبات کو فوراً تسلیم کر لیا جائے۔ جو ہندوؤں کے لئے بھی منصفانہ ہیں اور مسلمانوں کے واسطے ابھی۔ مسلم مطالبات کو منظور کر کے برطانیہ نہ صرف ہندوستان بلکہ ساری دُنیا پر واضح کر سکتا ہے کہ وہ ہندوستان کو جلد سے جلد آزادی دینے کا ارادہ رکھتا ہے۔

ہم نے تعزیری جرمانوں کے متعلق ایک قرارداد منظور کی ہے۔ مجھے بتایا گیا ہے کہ تعزیری جرمانے مسلمانوں پر بھی کئے گئے حالانکہ حکومتِ ہند اور حکومتِ برطانیہ نے تسلیم کر لیا ہے کہ مسلمان اس تحریک سے الگ تھلگ رہے۔ میں اس موقع پر مسلمانوں کو مبارکباد دیتا ہوں کہ انہوں نے مسلم لیگ کی ہدایات پر عمل کیا۔ اور اب اس میں کسی شک و شبہ کی گنجائش باقی نہیں کہ مسلمان کانگرس کے ساتھ نہیں اور اس کی پالیسی اور پروگرام کو پسند نہیں کرتے۔

ہم جانتے ہیں کہ حکومتِ ہند کی انتظامی مشین کی چال کچھ اور ہی ہے۔ بہر حال میں اس پلیٹ فارم سے گورنروں اور حکومتِ ہند کو توجہ دلاتا ہوں کہ وہ اس معاملہ میں پوری احتیاط سے کام لیں۔ اجتماعی جرمانے مسلمانوں سے وصول نہ کئے جائیں جو بے گناہ ہیں۔ بلکہ مسلمانوں کا تو شکر گزار ہونا

چاہیے۔

کشمیر سے وصول شدہ اطلاعات بہت خوفناک ہیں۔ ایک قرارداد کشمیر کے متعلق بھی ہے۔ جہاں تک قازقوں کا تعلق ہے حکومت سے اب تک کوئی فیصلہ نہیں کرایا جا سکا۔ مجھے امید ہے کہ حکومت اس امر کا خیال رکھے گی تاکہ یہ مسئلہ تسلی بخش طور پر طے ہو جائے۔

مسلمانوں میں مسئلہ حج کے متعلق بھی بڑی تشویش پھیلی ہوئی ہے۔ حکومت سے متعدد بار پوچھا گیا ہے کہ حج کا راستہ کھلا کیوں نہیں رکھا جا سکتا۔ یہاں حج کمیٹی کے ممبران موجود ہیں جو تفصیلات بیان کریں گے۔ دوسرا مسئلہ سندھ کا ہے۔ مجلس عاملہ نے کل اس مسئلہ پر غور و خوض کیا ہے اور اسے ایک ذمہ دار کمیٹی کے حوالے کر دیا گیا ہے۔ مجلس عاملہ اس کمیٹی کے فیصلہ کا انتظار کرے گی۔

جہاں تک مسلم لیگ کا تعلق ہے گزشتہ اپریل کے اجلاس کے بعد اب تک مسلم لیگ نے ہندوستان بھر میں بہت ترقی کی ہے ہم نے ایک سول ڈیفنس کمیٹی قائم کی ہے جس نے دو ماہ میں ۱۴ ہزار میل کی مسافت طے کی۔ اس کا مقصد مسلمانوں کو منظم کرنا تھا (کسی فساد و ہنگامہ آرائی کے لئے نہیں) اس خیال سے کہ شاید کہیں کوئی گڑبڑ ہو جائے یا بیرونی عناصر کوئی مفسدہ پردازی کریں۔ مسلمانوں سے ہر جگہ پر کہا گیا ہے کہ وہ اپنے جان و مال اور آبرو کی حفاظت کے واسطے منظم ہو جائیں اور اس کا یہ مطلب ہرگز نہ تھا کہ مسلمان غیر مسلموں کو کوئی امکانی مدد نہ دیں۔

ہماری پنج سالہ سکیم ختم ہو چکی - اس کے لئے مسلمانوں سے روپیہ کی درخواست نہیں کی گئی تھی - آپ اس امر سے متفق ہوں گے کہ پنج سالہ سکیم کامیاب رہی - آج ہزاروں اور لاکھوں نہیں کروڑوں مسلمان مسلم لیگ کے جھنڈے تلے جمع ہو چکے ہیں - مَیں نے ان غیر ملکی نامہ نگاروں اور انگریزوں سے جو ہندوستان کے مختلف حصّوں میں گشت کر چکے ہیں، سُنا ہے کہ ہم جہاں گئے مسلمانوں کو مسلم لیگ کا حامی پایا - آپ نے مسلم لیگ کو اس طرح منظم کیا ہے کہ اسکی تاریخ ہندوستان میں نہیں مل سکتی - اب ایک صاف راستہ ہمارے سامنے ہے اور یہ راستہ ناتعلیم یافتہ مسلمانوں کے لئے بھی صاف کیا جا رہا ہے - ہمارا النصب العین اور مقصد واضح ہے اور ہمیں اس کے حصُول کے متعلق ذرا بھی شک و شبہ نہیں - ہم آہستہ آہستہ احتیاط کے ساتھ منزلِ مقصُود کی جانب بڑھ رہے ہیں -

اس بڑے ادارے کو چلانے کے لئے سرمایہ کی ضرورت ہے - اور مَیں اس کے لئے اپیل کر چکا ہُوں - مَیں نے اس کے لئے اعلان کیا تھا کہ معطی حضرات براہ راست میرے نام روپیہ بھیجیں - اکثر لوگوں کے لئے مشکل تھا لیکن اس کے باوجود چار لاکھ روپیہ ہو چکا ہے - حالانکہ کسی پر زور نہیں دیا گیا اور نہ کسی کو ترغیب دی گئی -

ہم نے ایک اعلیٰ درجہ کا انگریزی اخبار بھی جاری کر دیا ہے - ابھی عمر میں چند ہفتوں سے زیادہ نہیں - ابھی اس کی وہ شان نہیں - جو ہم دیکھنا چاہتے ہیں، پھر بھی ان اخباروں سے مقابلہ کرتا ہے جو

پچیس برس سے جاری ہیں۔ کچھ وقت گزرنے پر یہی اخبار ہندوستان کے بہت سے ممتاز اخباروں سے بڑھ جائے گا۔ اس کے مصارف کو مسلم لیگ فنڈ سے کچھ تعلق نہیں۔ یہ صرف دو یا تین افراد کی کوششوں کا ثمرہ ہے۔

یہ اخبار دائم وقائم رہے گا۔

(پُرزور تالیاں)

---

# قائدِ اعظم

کی تقریر جو آپ نے مُسلم سٹوڈنٹس فیڈریشن بمبئی کے اجلاس میں، ۲۴ر جنوری ۱۹۴۳ء کو ارشاد فرمائی۔

حضرات! موجودہ تعطل کو دور کرنے کا اختیار مسٹر گاندھی اور کانگریسی زعما کو حاصل ہے۔ اگر مسائل کو سلجھانے کی کوئی حقیقی خواہش انہیں ہے تو سارا معاملہ بآسانی طے ہو سکتا ہے۔ یہ کہا جا رہا ہے کہ میں بحیثیت صدر مسلم لیگ کے اس معاملہ کو اپنے ہاتھ میں لوں اور کانگریسی قائدین کو جیل سے رہائی دلواؤں۔ میں اس سے ستائش اور قدر افزائی پر محمول کروں گا۔ لیکن دیکھنا یہ ہے کہ ملک کی صورت حال کیا ہے۔

کانگریس کی ۸ اگست والی قرارداد آزادی ہند سے متعلق اسکے گزشتہ رویہ سے بہت بڑا فرق ہو گیا ہے۔ مسٹر گاندھی نے ۱۹۴۲ء میں کہا تھا کہ:-

"تاوقتیکہ مسلم لیگ سے کوئی قابل عمل سمجھوتہ نہ ہو جائے سول نافرمانی مخالفت ایک مدافعت میں تبدیل ہو جائے گی۔ اور کوئی کانگریسی تحریک کامیاب نہیں ہو سکتا۔"

ایک اور موقعہ پر مسٹر گاندھی نے کہا تھا کہ:-

"فرقہ دارانہ سمجھوتہ کے بغیر دوران جنگ میں اگر کسی عام تحریک کا آغاز کر دیا جائے تو یہ خانہ جنگی کی شکل اختیار کرے گی۔ اور [illegible] کو دعوت دینے کے مترادف ہوگا۔"

الغرض مسٹر گاندھی نے اس پر زور دیا تھا کہ ہندو مسلم سمجھوتہ کے بغیر آزادی کبھی نہیں مل سکتی کیا اب مسٹر گاندھی یا کانگریس [illegible] ق ہے [illegible] مسلم لیگ سے کسی سمجھوتے کے بغیر ہی وہ آزادی حاصل کرلیں گے؟ یہ [illegible] جو خود مسٹر گاندھی کے قول کے مطابق خودکشی کے مترادف ہے۔

یہ صحیح ہے کہ مسلمان تعداد میں ایک چوتھائی ہیں، لیکن سروں کو گن کر تو کام نہیں چلا سکتے! اس برِ اعظم میں مسلمان ایک طاقتور قوم ہیں۔ کانگریس کا طرزِ عمل بالکل صاف ہے۔ مسٹر گاندھی اور کانگریس یہ سمجھتے ہیں کہ وہ برطانی حکومت کو جھکانے کے لئے کافی ہیں تاکہ حکومت مجبور ہو کر مسلمانوں کے اہم ترین اور وقیع مفادات کو پامال کر دے۔ مسلم لیگ کو نظر انداز کرنے کا مقصد سوائے اس کے اور کچھ نہیں ہے۔

ہندو مہاسبھا جو کانگریس ہی کا مثنیٰ ہے ان ارادوں کو چھپانے کی کوشش نہیں کرتی وہ کہتے ہیں "ہم ہندوستان کی آزادی و خود مختاری اگر آپ چاہیں تو آپ کے ساتھ مل کر اور اگر آپ نہ چاہیں تو آپ کے بغیر ہی حاصل کرلیں گے۔"

متعلقہ فرقے مسلم لیگ کو قطعاً نظر انداز کر کے حکومت کو خطرناک انجام سے دھمکانے کی کوشش کر رہے ہیں۔ مجھے یقین ہے کہ دس کروڑ مسلمان

بلاشک و شبہ ایک انقلاب برپا کر دیں گے مگر کبھی ہندو راج کے رحم و کرم پر رہنا پسند نہ کریں گے۔

بحیثیت مجموعی مہاسبھا کے اس غیر دانشمندانہ فیصلے سے برطانی قدامت پرستوں کے ہاتھ یہ لاجواب کر دینے والی منطق آجائے گی کہ "بڑی جماعتوں کے مابین مفاہمت ہی نہ ہو تو ہم کیا کر سکتے ہیں۔"

فرض کیجئے کہ کانگریس کامیاب بھی ہو گئی، اور انگریزوں نے ہندوستان بھی چھوڑ دیا اور کانگریس ہی کے تصور کے مطابق ہندوستان کو خود مختاری مل گئی تو کیا آپ سمجھتے ہیں کہ کانگریس اس ذیلی براعظم کی آزادی برقرار رکھ سکے گی؟ یہ بالکل کھلی ہوئی بات ہے کہ اسلامی ہندوستان کبھی ہندو راج قبول نہ کرے گا۔ اور نتیجہ یہ ہو گا کہ ملک میں صرف انتشار اور طوائف الملوکی ہو گی۔

خود مسٹر گاندھی نے بڑے وثوق سے کہا ہے کہ انگریزوں کے چلے جانے کے بعد ہو سکتا ہے کہ کوئی مصالحت ہو یا نہ ہو اور یہ بھی ممکن ہے کہ خونریزی اور خانہ جنگی برپا ہو جائے۔ ان متضاد تصورات کے مدنظر کانگریس اور ہندو مہاسبھا کی حکمت عملی کو سمجھنا بہت مشکل ہو جاتا ہے۔ لیکن ہندو اخبارات برابر لکھ رہے ہیں کہ "کسی نہ کسی سمجھوتے پر پہنچنا ہی چاہیئے۔"

اس کے علاوہ متعدد سمتوں سے مختلف مشورے دیئے جا رہے ہیں ان سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ ہندوستان چھوڑ دو کی حکمت عملی پر وہ ایقان نہیں رکھتے۔ وہ صرف مصالحت چاہتے ہیں۔ مسلمانوں سے نہیں، بلکہ برطانی

حکومت سے! گو ان کی بینہ حکمت عملی یہ نہیں ہے۔ لیکن وہ چاہتے یہی ہیں کہ انگریز ملک میں رہیں۔ وہ ہندوستان کی فوری آزادی یا ہندوستان چھوڑدو کی حمایت نہیں کرتے بلکہ وہ ایک ایسی طرز حکومت چاہتے ہیں کہ جس میں ہندو برطانیہ کے سہارے سے مسلمانوں پر مسلط ہوں اور آہستہ آہستہ ان کا گلا گھونٹ دیں۔

لیکن یہ سب خیالی پلاؤ ہیں۔ میں پوچھتا ہوں کہ کیا حکومت برطانیہ "گاندھی اور نہرو" کو اس ذیلی برّاعظم کی "گدی پر بٹھادے گی کہ وہ دوسروں پر برطانی سنگینوں کے بل بوتے حکومت کریں۔ اگر کانگریس اور ہندو رہنما مخلصانہ طور پر ہر دو قوموں کی آزادی کے متمنی ہوں تو سوائے اس کے اور کوئی چارہ کار نہیں کہ وہ تجویز پاکستان قبول کرلیں۔

خواہ ہم دوستوں اور اچھے پڑوسیوں کی طرح رہیں یا کسی اور طرح جب تک کانگریس اکھنڈ ہندوستان اور متحدہ ہندوستان کا راگ الاپتی رہے گی ایک عام اور مشترک غلامی کے سوائے اور کوئی توقع نہیں ہوسکتی۔

اکھنڈ ہندوستان کے معنے مہاسبھا نے اپنی قرارداد کانپور میں "مکمل ہندو اقتدار" بتائے ہیں۔

مسٹر ایمری نے ایک تاریخی انکشاف کیا ہے۔ وہ اکبری آئین اور اس کی طرز حکومت کا مطالعہ کر رہے ہیں تاکہ ہندوستان کی تنظیم مابعد جنگ میں کسی ایسی ہی طرز حکومت کو شامل کردیں۔ برطانی حکومت ہندوستان میں کم وبیش اکبری طرز حکومت کے مماثل ہے۔ اس مغل شہنشاہ کے دربار میں

ہندو اور مسلمان دونوں قوم کے وزرا تھے وہ جانتا تھا کہ دونوں اقوام پر اسے حکومت کرنی ہے۔ اس کی اپنی ایک مخصوص مطلق العنان حکومت تھی۔ اور یہ کوئی طرز حکومت ہی نہیں ہے، یہ کسی بنیادی اصول پر مبنی نہیں ہے، کبھی تو وہ ہندوؤں کی دلجوئی کرتا اور کبھی مسلمانوں کی۔ فوجی اور غیر فوجی نظم ونسق کے لئے مختلف قوموں سے وہ اپنے وزراء کو نامزد کرتا تھا۔ جس کا کوئی تناسب باقاعدہ مقرر نہ تھا۔ اکبر کی حکومت کو ہندوؤں نے کبھی اپنی حکومت نہیں سمجھا اور اس میں مطابقت اور ہم آہنگی پیدا کرنے کی کبھی کوشش نہیں کی۔ ملک میں اگر کبھی ہندوؤں یا مسلمانوں نے کوئی شورش برپا کی تو وہ کسی بھی ہندو یا مسلمان وزیر کے ذریعہ اسے فرو کرتا۔ بس اسی قسم کی حکومت کو وہ (مسٹر ایمری) اس ملک میں نافذ کرنا چاہتے ہیں۔

متحدہ ہندوستان کے معنی یہی ہیں کہ اس میں عوام کی کوئی آواز نہ ہوگی۔ صرف حکمران اپنی شاطرانہ چالوں اور توڑ جوڑ سے حکومت کرتے رہیں گے۔ یہی طرز حکومت اس وقت ہندوستان میں نافذ ہے۔ اور برطانی چاہتے ہیں کہ اس سلسلہ کو اور دراز کیا جائے۔

وائسرائے کی عاملہ، دربار اکبری کے بدنام زمانہ نورتن کا ایک نقش موہوم ہے اس میں ہندو، مسلمان، پارسی، سکھ سبھی ہیں اور ان کو وائسرائے نے اپنی کارا جرائی کے لئے نامزد کیا ہے۔

ادھر مسٹر ایمری تاریخ ہند پر تحقیقی کام کرنے میں مصروف تھے اور متحدہ

ہندوستان کو تلقین کر رہے تھے اور ادھر لارڈ لنلتھگو وائسرائے ہند نے یہاں سات سال گزارنے کے بعد دفعتاً انکشاف کیا کہ ہندوستان ایک جغرافی وحدت ہے۔ کوئی سمجھدار آدمی اس سے کس نتیجہ پر پہنچے گا۔ پھر اس پر مستزاد یہ کہ ہندو مہاسبھا اکھنڈ ہندوستان کی قرارداد کانپور کو برطانی قدامت پرستوں کی خدمت میں سال نو کے تحفہ کے طور پر پیش کرتی ہے۔ ان حالات میں آپ ہی بتائیے کہ میں اس بیہ تعطل کو کس طرح ختم کر سکتا ہوں ۸ ر اگست سے اب تک کانگریس کے طرز عمل میں کوئی تبدیلی نہیں ہوئی۔ ہر چند کے بہت سے کانگریسی جیل میں تھے۔ تاہم سب کے سب تو جیل میں نہیں تھے ہندو پریس تو جیل میں نہیں تھا۔

تاحال کسی ذہنی تبدیلی کے کوئی آثار نظر نہیں آتے۔ اور ان کے پیش نظر کوئی اہم تجویز بھی نہیں ہے سوائے اس کے کہ کانگریس کے اس موقف کی شدت سے حمایت کی جائے جو ۸ ر اگست کی قرارداد سے پیدا ہوا ہے اور ہندو مہاسبھا نے جسکی انتہائی جارحانہ انداز میں توثیق کی ہے۔

کیا سلیم الطبع اشخاص کی کوئی جماعت موجود نہیں ہے، ہندو فہم ورائے کی ایک ایسی مختار و مجاز جماعت جس کے پاس موجودہ تعطل کو ختم کرنے کی کوئی تجویز ہو؟ کیا کوئی ایسا صاحب الرائے ہے جو کسی قدر طمانیت دلا سکتا ہو اور کوئی ایسی تجویز پیش کرنے کا مجاز ہو جس سے یہ ظاہر ہو جائے کہ اب ذہنیت تبدیل ہو چکی ہے۔ اور گفت وشنید کے ذریعہ اسلامی ہند اور مسلم لیگ سے سمجھوتہ کرنے کی تمنا پیدا ہو چکی ہے؟

اب اگر آپ سارے موقف کا تجزیہ کریں تو آپ کو معلوم ہوا کہ موجودہ

تعطل کو دور کرنے کا اختیار مسٹر گاندھی اور کانگریس کے ہاتھوں میں ہے۔ وہ ذہنی تبدیلی کے ذرا سے اشارے سے ایسا کر سکتے ہیں۔

وہ اختیار و مجاز جو مجھ سے منسوب کیا گیا محض قدر افزائی ہے جب انہیں جیل بھیجنے ہی کا مجھے کوئی اختیار نہیں ہے تو پھر میں جیل کے دروازے کھولنے کا اختیار کہاں سے لاؤں؟

سب سے آخر میں طلباء کو نصیحت کرتا ہوں کہ وہ اپنی تعلیم کا حرج کئے بغیر صرف چھٹیوں میں مسلمانوں کی معاشری اصلاح میں مصروف رہیں۔ اس کے علاوہ یہ بہت ضروری ہے کہ مسلم طلباء ہندوستان اور بیرون ملک کے سیاسی تغیرات سے پورے طور پر باخبر رہیں۔

---

# قائدِ اعظم

کی تقریر جو آپ نے مسلم سٹوڈنٹس فیڈریشن بلوچستان کے اجلاس میں

اکتوبر ۱۹۴۵ء میں ارشاد فرمائی۔

حضرات! میں مسلم طلباء کو ہدایت کرونگا کہ وہ سیاسیات کا نہایت گہری نظروں سے مطالعہ کریں۔ سیاست تمہاری تعلیم کا ایک حصّہ ہے۔ مَیں تمہیں متنبہ کرنا چاہتا ہوں کہ تمہاری سیاسی بیداری اور جدوجہد کے راستے میں چند شخصیتوں اور حکومت کی طرف سے روکاوٹ پیدا کرنے کی کوشش کی جائیگی۔ مجھے یقین ہے کہ تمہاری متحدہ اور اَن تھک کوشش ملک کے اندر ایک انقلاب برپا کر سکتی ہے۔ آپ اپنی جدوجہد جاری رکھیں۔ آپ کو مخالفتوں اور روکاوٹوں کی پرواہ نہیں کرنی چاہیئے۔ مجاہدوں کی طرح اپنے عزم و استقلال کے ہتھوڑے سے راستے کے پتھروں کو ریزہ ریزہ کردو۔ تمہاری پیشقدمی جاری رہنی چاہیئے۔ آگے بڑھو۔ فتح و نصرت تمہارے قدم چومنے کے لئے بیتاب ہے۔

آپ کے سپاس نامہ میں یہ سُن کر مجھے دلی مُسرّت حاصل ہُوئی کہ آپ اپنی جماعت کے اندر تمام طبقوں کے درمیان اتحاد و تعاون کی اہمیّت کا احساس رکھتے ہیں۔ صرف آپ ہی کو اپنے صوبہ کے حکام کی روش کے خلاف شکایت

نہیں بلکہ اس قسم کی شکایات دوسرے مقامات کے لوگوں کو بھی ہیں۔ ہر صوبہ میں عوام حکام کے رویّہ سے نالاں ہیں۔ اگر آپ منظم اور متحد ہو کر اپنی شکایات اور مطالبات کو پیش کریں گے تو یقیناً بہتر نتیجہ برآمد ہو سکتا ہے۔ اور حکومت آپ کے مطالبات سننے پر مجبور ہو سکتی ہے۔

مَیں دیکھ رہا ہوں کہ بلوچستان کروٹ لے رہا ہے۔ بلوچستان کی نیم سیاسی اور فوجی حکومت کے نظم و نسق کو بدلنے کے لئے عوام میں بیداری کی لہر اور جدّ وجہد کی تڑپ پیدا ہو چکی ہے۔ وہ اُٹھ کھڑے ہوئے ہیں۔ میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ آپ کی بیداری، آپ کی جدوجہد، آپ کی یکجہتی اور عزم و استقلال سے اس صوبہ کے نظام میں تبدیلی پیدا ہو جائے گی۔ اس کے لئے یہ ضروری ہے کہ آپ اپنی جدوجہد آزادی میں صبر و استقلال کے دامن کو ہاتھ سے چھوٹنے نہ دیں خواہ حالات کتنے ہی اشتعال انگیز کیوں نہ ہوں۔

مَیں بہت ہی خوش ہوا ہوں کہ آپ ہندوستان کے سیاسی معاملات سے پوری پوری دلچسپی اور لگاؤ رکھتے ہیں۔ مَیں آپ کو بتاتا ہوں کہ آنے والے انتخابات ہندوستان کی سیاست کا ایک نہایت اہم مرحلہ ہونگے۔ یہ وقت بہت بڑی آزمائش کا ہے۔ یہ آخری اور فیصلہ کن آزمائش ہے۔ ان انتخابات سے بہت سی گتھیاں وابستہ ہیں جو ان کے نتائج کے بعد حل ہو جائینگی۔ ان انتخابات ہی سے ہمیں بتانا ہوگا کہ مسلمان پاکستان چاہتے ہیں۔ یا کانگرس کے اکھنڈ ہندوستان کے حامی ہیں۔

ہمارا پرزور مطالبہ یہ بھی ہے کہ انتخابات آزادانہ ہونے چاہئیں اور کسی قسم کا سرکاری دباؤ یا اثر استعمال نہ کیا جائے۔ ہم کانگرس کے مقابلہ میں نمایاں اکثریت

سے کامیاب و کامران ہونگے۔ کانگرس کے ساتھ چند مسلمان ہیں۔ وہ گنتی کے مسلمان ہیں۔ کانگرس اُنکے ذریعہ ملّتِ اسلامیہ کی صفوں میں انتشار پیدا کرنیکی کوشش کر رہی ہے۔ کانگرس کے پاس دولت ہے۔ کانگرس کے پاس مضبوط اور طاقتور پریس ہے۔ لیکن ہمارے ساتھ خدا ہے۔ انشاء اللہ ہم طاغوتی طاقتوں کے مقابلہ میں کامیاب ہونگے (نعرہ ہائے تکبیر)

پنجاب میں ایک جماعت خفیہ طور پر ہمارے خلاف کوشاں ہے۔ مجھے یہ کہنے میں کوئی باک نہیں کہ پنجاب کا گورنر مسٹر گلانسی یونینسٹ پارٹی کی حمایت میں مسلم لیگ کو شکست دینے کی پوری کوشش کریگا۔ انکی طرف سے ہر وہ کاروائی کیجائے گی جس سے مسلم لیگ کو ناکام بنایا جا سکے۔ مَیں بہانگ دہل اعلان کرتا ہوں کہ نوکر شاہی کی پروردہ یونینسٹ پارٹی کی طاقت کو پنجاب میں توڑ کر رکھ دیں گے اور ملّتِ اسلامیہ فتح و ظفر کا پرچم اُڑاتی ہوئی مخالفتوں کے گرداب سے اُبھریگی (نعرہ ہائے تکبیر)

پنڈت جواہر لال نہرو نے اپنی تقریروں میں اس امر کا اعتراف کیا ہے کہ "۱۹۴۲ء کی کانگریس تحریک سے مسلمان بالکل الگ تھلگ رہے" مَیں خوش ہوں کہ انہوں نے حقیقت کا اعتراف کر لیا ہے۔ مسلمانوں نے ۱۹۲۱ء سے لیکر ۱۹۳۱ء تک آزادی کی جدّوجہد میں نمایاں حصّہ لیا۔ قید و بند کی مصیبتیں جھیلیں۔ گولیوں کا نشانہ بنے۔ عمر قید اور پھانسی کی سزائیں پائیں۔ لیکن آج میں فخر کے ساتھ اعلان کرتا ہوں کہ مسلم لیگ کی ہدایات کے مطابق مسلمان ۱۹۴۲ء کی تحریک سے بالکل الگ رہے۔ اور انہوں نے ثابت کر دیا کہ مسلم لیگ ان کی نمائندہ جماعت ہے۔ (پر زور تالیاں)

---

# قائداعظم

کی تقریر جو آپ نے اجلاس عام پشاور میں ۲۱ر نومبر ۱۹۴۵ء کو
ارشاد فرمائی۔

معزز حضرات! سب سے پہلی بات جو آتے ہی مجھے آپ سے کہنی ہے وہ یہ ہے کہ آپ انتخابات میں مسلم لیگ کو ووٹ دیں۔ یہاں مسلمانوں کی کل ۳۸ نشستیں ہیں اور اس کے لئے ایک صد سے زیادہ درخواستیں آچکی ہیں۔ بورڈ کی اولین کوشش یہی ہو گی کہ بہتر سے بہتر امیدوار منتخب کئے جائیں۔

مسلمانوں سے یہ امید نہیں ہونی چاہیئے کہ وہ غلامی کے لئے اپنا خون بہائیں گے۔ جب تک میں زندہ ہوں ہندوؤں کا غلام بننے کے لئے مسلمانوں کا ایک قطرۂ خون بھی ضائع نہ ہونے دوں گا۔

حضرات! یہ فیصلہ کرنا لیڈر کا کام ہوتا ہے کہ اس کے پیرو کس وقت اپنے مخالفوں پر چوٹ لگانے کے قابل بنیں گے۔ ایک اچھا جرنیل اس وقت تک حملہ نہیں کرتا جب تک اُسے فتح کا یقین نہ ہو۔ یا کم از کم اسے عزت مندانہ شکست کا یقین ضرور ہونا چاہیئے۔ میں اس میں یقین نہیں رکھتا کہ پہلے لوگوں کو گولیاں کھانے اور جیل جانے پر آمادہ کروں اور اس کے بعد جیل سے

نہایت معصوم انداز میں یہ اعلان کر دوں کہ اس معاملے میں میرا کوئی ہاتھ نہیں۔ اور جیل سے باہر آؤں تو لوگوں کی قربانیوں کا کریڈٹ حاصل کرنے کی کوشش کروں۔

یہ کہنا بھی سراسر غلط ہے کہ مسلمانوں نے قربانیاں نہیں کیں۔ ۱۹۲۱ء کی جدوجہد میں مسلمان پیش پیش تھے۔ ۱۹۳۰ء میں اسی صوبہ کے مسلمانوں نے اپنی زندگیاں قربان کی تھیں۔ لیکن اس کے برعکس ہندوؤں نے صوبہ سرحد میں اصلاحات کے نفاذ کی مخالفت کی۔

میں نو سال کے بعد پشاور آیا ہوں۔ میں دیکھ رہا ہوں کہ مسلم لیگ پٹھانوں میں بہت ہر دلعزیز ہو چکی ہے۔ یہاں مسلمان کانگریس کی ریشہ دوانیوں کا شکار ہو گئے تھے۔ اب اس سازش سے نجات حاصل ہو چکی ہے۔ مسلمان ایک خدا ایک کتاب اور ایک رسول میں یقین رکھتے ہیں۔ مسلم لیگ کی کوشش یہ ہے کہ ان کو ایک سٹیج پر ایک جھنڈے تلے جمع کیا جائے۔ یہ جھنڈا پاکستان کا جھنڈا ہے۔

ہمارا کوئی دوست نہیں ہے۔ ہمیں نہ انگریز پر بھروسہ ہے۔ نہ ہندو بنیئے پر۔ ہم دونوں کے خلاف اعلان جنگ کریں گے خواہ وہ آپس میں متحد کیوں نہ ہو جائیں۔

کانگریس کے لیڈر جو ہر سال یوم آزادی منایا کرتے ہیں اور "ہندوستان خالی کر جاؤ" کے نعرے میں یقین رکھتے ہیں۔ شملہ کانفرنس میں لارڈ ویول کے سامنے گھٹنے ٹیکے ہوئے نظر آئے۔ ہندو مسلمانوں کو دھوکا دینا چاہتے

تھے۔ لیکن اس قسم کی کوششیں اب مسلمانوں کو گمراہ نہیں کر سکتیں۔ شملہ کانفرنس میں، کانگرس کا حقیقی مقصد مسلم لیگ، کو خوفزدہ کرنا تھا۔ اور جب کانگرس مسلم لیگ، کو جھکانے میں ناکام رہی، تو اُس نے لارڈ ویول کے بُوٹ چاٹنے شروع کر دئیے۔ تاکہ وائسرائے یہ اعلان کر دے کہ حکومت بھی لیگ کے خلاف ہے۔ لیکن، کانگرس یہاں بھی ناکام رہی۔

میں ایک، بار پھر اپیل، کروں گا کہ جن لوگوں، کو انتخابات میں حصہ لینے کے لیے مسلم لیگ، بورڈ کی طرف سے ٹکٹ نہیں ملا وہ بھی لیگ کی کامیابی کے لئے کوشش کریں۔ اگر انہوں نے دس کروڑ مسلمانوں سے غداری کی تو وہ خود بھی وزیر اعظم یا وزیر بننے کے لئے زندہ نہ رہ سکیں گے۔

(پُر زور تالیاں)

---

# قائدِ اعظم

کی تقریر جو آپ نے میمن چیمبر آف کامرس بمبئی کے عام اجلاس میں
۱۲ر دسمبر ۱۹۴۵ء کو ارشاد فرمائی۔

حضرات! آپ نے ایک لاکھ ستائیس ہزار روپے کی تھیلی پیش کر کے مسلم لیگ اور پاکستان کے حق میں کامل اعتماد کا اظہار فرمایا ہے۔ آپ کے اس جوش کو دیکھ کر میں قلبی مسرت کا اظہار کرتا ہوں۔

پنڈت جواہر لال نہرو نے پچھلے دنوں آسام اور بنگال میں بہت زور شور سے تقریریں کی ہیں۔ حقیقت میں یہ تنگ مزاج پنڈت کوئی نئی چیز سیکھنے کی اہلیت ہی نہیں رکھتا۔ مرکزی اسمبلی کے انتخابات نے ان لوگوں کا دماغ درست کر دیا ہے۔ اگر صوبائی انتخابات آزاد ماحول میں ہوئے تو مسلم لیگ کو ہر صوبے میں کامیابی حاصل ہوگی۔

نیشنلسٹ مسلمانوں کو علم ہے کہ انہیں صوبائی انتخابات میں بھی ناکامی کا منہ دیکھنا پڑیگا۔ وہ مسلم لیگ کے ورکروں اور حامیوں کو مشتعل کرنے کی کوشش کرینگے اور اس طرح ملک بھر میں فسادات کرائیں گے۔ لیکن میں مسلمانوں سے اپیل کرونگا کہ وہ صوبائی انتخابات کے سلسلہ میں بھی اسی ضبط کا مظاہرہ کریں،

جس کا مظاہرہ انہوں نے مرکزی اسمبلی کے انتخابات کے دوران میں کیا۔
مرکزی اسمبلی کے انتخابات میں ہم نے اپنی جدوجہد کی پہلی منزل طے کر لی ہے۔ کانگریس نے نہایت بزدلی کا ثبوت دیا ہے۔ اسے دیانتداری کیساتھ کانگریس ٹکٹ پر کسی مسلمان کو کھڑا کرنیکی جرأت نہیں ہوئی۔ کانگریس نے یہ راہ فرار کیوں اختیار کی؟ اسے خوب معلوم تھا کہ نوشتۂ تقدیر ہیں ان کیلئے وہی ناکامی لکھی ہوئی ہے جو اُس کے نام نہاد قوم پرست حلیفوں کے حصّہ میں آئی۔ وہ اب مُنہ کی کھا چکے ہیں۔ مسلمان بتا چکے ہیں کہ وہ پاکستان اور صرف پاکستان چاہتے ہیں۔ مسلمانوں کا یہ آخری فیصلہ ہے۔ مسلمان دُنیا پر یہ حقیقت واضح کر چکے ہیں کہ اسلامی ہند بیدار ہو چکا ہے۔

پنڈت نہرو اپنی تقریر میں فرما چکے ہیں کہ کانگریس کے انتخابی منشور میں ہندوستان کے مستقبل کا واضح خاکہ پیش کر دیا گیا ہے۔ ہم یہ معلوم کرنا چاہتے ہیں کہ پنڈت نہرو ہندوستان میں کس قسم کا آئین نافذ کرنا چاہتے ہیں۔ آج وہ آزادی کے علمبردار بنے بیٹھے ہیں۔ کیا سرزمین ہندوستان میں ایک انسان بھی ایسا موجود ہے جو اس برّ اعظم کی آزادی و خود مختاری کا حامی نہیں؛ ہمارے پیش نظر اصل سوال یہ ہے کہ کانگریس حکومت کا انتظام و انصرام کسے سونپنا چاہتی ہے؟ ہم پوری طرح جانتے ہیں کہ کانگریسی زعما اپنی تقریروں میں کہہ چکے ہیں کہ یہاں "کاسٹ ہندو" کانگریس کی حکومت چاہتے ہیں۔

پنڈت نہرو نے ایک بیان میں کہا ہے کہ کانگریس نے مسلم لیگ سے مصالحت کرنیکی کوشش کی۔ لیکن اسکی کوششیں کامیاب نہ ہو سکیں۔ میں کہتا ہوں کہ اگر کانگریس خواب و خیال کی دُنیا میں رہنا چاہتی ہے اور اس طرح مسلمانوں

کو فریب میں مبتلا کرنا چاہتی ہے۔ تو میں فخر کیساتھ کہونگا کہ اگر اسکی کوششیں ناکام ہوئی ہیں تو نہایت ہی اچھا ہوا ہے۔ جبتک کانگریس خواب و خیال کی دنیا میں رہیگی اسے آزادی کی جدوجہد میں اپنا قدم آگے بڑھاتے میں ناکامی ہی رہیگی۔

اگر قوم پرست مسلمان واقعی دیانتدار ہیں تو انہیں مسلم لیگ کی دشمن کانگریس کی پناہ چھوڑ دینی چاہیے۔ وہ مسلمانوں کی قومی تنظیم میں شریک ہوں اور اسکی رہنمائی کریں۔ اگر انہیں مسلم لیگ کی پالیسی اور پروگرام سے اختلاف ہے تو انہیں مسلم لیگ میں آکر اسکی پالیسی اور پروگرام کی تشکیل کرنی چاہیے۔ یا وہ علیحدہ آزاد جماعت قائم کریں اپنی پالیسی اور پروگرام مسلمانوں کے سامنے پیش کریں۔ یہ خودکشی کی پالیسی ترک کر دیں۔ اگر مسلمان ان کے پروگرام سے متفق ہو گئے۔ اور انہیں یقین ہو گیا کہ مسلم لیگ کی پالیسی نقصان دہ ہے تو وہ ان کی تائید پر آمادہ ہو جائیں گے۔

مسلم لیگ صرف مسلمانوں کے طبقۂ امراء پر مشتمل نہیں ہے بلکہ مسلم لیگ کی پشت پناہی عوام الناس کر رہے ہیں۔ مسلم لیگ مسلمانوں کی قومی بیداری کی وہ طوفانی لہر ہے جسے دنیا کی کوئی طاقت روک نہیں سکتی۔ ہم پاکستان کی طرف قدم بڑھاتے چلے جائیں گے۔

---

# قائدِ اعظم

کی تقریر جو آپ نے حبیبیہ ہال لاہور میں ۱۷ جنوری ۱۹۴۶ء کو
ارشاد فرمائی۔

میں شروع ہی سے پنجاب مسلم سٹوڈنٹس فیڈریشن کی سرگرمیوں میں گہری دلچسپی لیتا رہا ہوں۔ آپ نے مسلم لیگ کے لئے جو گرانقدر خدمات انجام دی ہیں اور پاکستان کو مسلم عوام تک پہنچانے کے لئے جو قربانیاں پیش کی ہیں۔ میرے پاس ان کی تعریف و ستائش کے لئے الفاظ نہیں۔ میرے پاس میڈل، وکٹوریہ کراس، مرتبے نہیں جو تمہیں دے سکوں۔ تمہارا انعام یہ ہے کہ تم نے اپنے قومی نصب العین ــــــ پاکستان ــــــ کی خاطر اپنی ملت کی مخلصانہ اور بے غرضانہ خدمت کی ہے۔

میں یہاں اس لئے نہیں آیا کہ مختلف حلقہ ہائے انتخاب میں جاؤں۔ یہ کام ناممکن ہے۔ میں پنجاب اس لئے آیا ہوں کہ دیکھوں اس محاذ جنگ کی کیا حالت ہے۔ آپ کی مشکلات کا جائزہ لوں۔ آپ کے سامنے کوئی منظم طریق کار پیش کروں اور دیکھوں میں کس طرح آپ کی عملی امداد کر سکتا ہوں۔

آپ کے لیڈروں اور مسلم عوام سے ملاقاتوں کے بعد میں اس نتیجہ پر

پہنچا ہوں کہ پنجاب میں ایک انقلاب آرہا ہے۔ پنجاب کی سیاسی تاریخ میں آج تک ایسے واقعات کبھی بھی دیکھنے میں نہیں آئے تھے۔ چند سال پہلے یہاں لوگ پاکستان کا نام لینے سے ڈرتے تھے۔ مجھے یاد ہے کہ جب مارچ ۱۹۴۱ء میں آپ اس شہر لاہور میں پاکستان کانفرنس منعقد کرنا چاہتے تھے تو آپ کے دل دھڑک رہے تھے۔ اور روحیں پژمردہ تھیں۔ یہ مارچ کا مہینہ تھا۔ مَیں نے آپکو مخاطب کرتے ہُوئے کہا تھا۔ "march on" —— بڑھے چلو۔ اور آپ بڑھتے چلے گئے۔ پنجابی عوام اپنے لئے جو خطرات محسوس کر رہے تھے۔ اب ان کا خاتمہ ہو چکا ہے۔ اب دیہاتی بھی اس نوکر شاہی سے خائف نہیں۔ جس نے آج تک پنجاب کو اپنے پنجۂ استبداد میں بُری طرح جکڑے رکھا۔ آپ نے عوام کو آزادیٔ خیال وتقریر سے روشناس کرایا۔

اب پاکستان کوئی معمہ نہیں۔ بلکہ اب بچہ بچہ مطالبہ پاکستان کی اہمیت کو سمجھ گیا ہے۔ میرے پاس ایک بچہ دستخط حاصل کرنے کیلئے آیا۔ مَیں نے اُس سے پُوچھا۔ "تم میرے دستخط کیوں حاصل کرنا چاہتے ہو؟" بچے نے کہا۔ کیونکہ آپ مسلم لیگ کے صدر اور مسلم قوم کے قائد ہیں۔ مَیں نے کہا۔ پھر کیا ہُوا۔ وہ بولا۔ آپ ہمیں پاکستان لے کے دینگے۔ مَیں نے پُوچھا۔ پاکستان کیا ہے۔ اُس نے پیارے انداز میں جواب دیا۔ "ہمارا گھر ہوگا۔ جہاں ہم چین اور خوشحالی سے زندگی بسر کرینگے۔" آج ان ننھے بچوں کو پاکستان سمجھ میں آگیا ہے مگر جواہر لال نہرو ابھی تک پاکستان کو نہیں سمجھ سکے۔

مجھے علم ہے کہ آپکے راستہ میں بیشمار مشکلات حائل کیجارہی ہیں۔ انتخابات میں سرکاری افسران کی طرف سے اندھا دُھند، بھیانک اور مجرمانہ مداخلت جاری

ہے۔ پنجاب کے کونے کونے سے اس مداخلت کے خلاف صدائے احتجاج بلند کی جارہی ہے۔ اخبارات میں کالم کے کالم سیاہ کئے جارہے ہیں گورنر کے پاس بیشمار وفد بھیجے گئے لیکن سرکاری مشینری کے کل پرزوں نے اس شرمناک طریق کار کو ترک نہ کیا۔ جس کا مقصد ہندوستان میں اسلامی مفاد کو سراسر نقصان پہنچانے کے سوا کچھ نہیں۔ حقیقت میں یہ "خضر گلینسی ایکسز" ہے۔ جو لیگ کے خلاف یہاں سرگرم عمل رہے۔

میں نے حال ہی میں وائسرائے سے ملاقات کے دوران میں اس تمام صورت حال سے آگاہ کیا۔ لیکن ہمارے ہر قسم کے احتجاج اور اخبارات کی تنقید کو پس پشت ڈال دیا گیا۔ کیا یہ واقعات ہماری دل شکنی کا موجب ہونگے؟ نہیں اس سے ہمارا حوصلہ پست نہیں ہوگا۔ ممکن ہے ہم شرانگیزوں کی سازشوں کا فوری سد باب نہ کر سکیں۔ لیکن یوم مکافات آرہا ہے۔ اور مجرم قانون و انصاف کے آہنی پنجوں سے نہیں بچ سکیں گے۔ انصاف کی گرفت نہایت سخت ہوگی۔

پنجاب میں ہمارا پہلا دشمن۔ یونینسٹ پارٹی۔ مات کھا چکا ہے۔ یونینسٹ پارٹی آخری سانس لے رہی ہے۔ خضر تو محض گلانسی کا ایک ادنیٰ اپٹھو ہے۔ ہم تو پنجاب میں نوکر شاہی سے لڑ رہے ہیں۔ ہر ایماندار پنجابی کو خواہ وہ ہندو ہو یا مسلمان، سکھ ہو یا عیسائی مسلم لیگ کا شکر گزار ہونا چاہیئے کہ وہ پنجاب میں نوکر شاہی کے قلعہ کو مسمار کر رہی ہے۔ وہ وقت دور نہیں جب اس صوبے میں نوکر شاہی کا بالکل خاتمہ کر دیا جائے گا۔

مسلمانوں کی دوسری دشمن جماعت آل انڈیا نیشنل کانگریس ہے۔ جو اپنے تئیں

تمام ہندوستانی عوام کی نمائندہ جماعت تصور کرتی ہے۔ برسوں سے کانگرس یہ غلط پروپیگنڈا کر رہی تھی کہ مسلم لیگ نوابوں، نواب زادوں اور خطاب یافتگان کی جماعت ہے۔ اپنے کارکنوں، سرمایہ اور دیگر وسیع ذرائع سے کانگرس بیرونی ممالک میں بھی یہی پروپیگنڈا کرتی رہی کہ مسلم عوام اس کے ساتھ ہیں۔ میں پوچھتا ہوں کہ کانگرس اس وقت کہاں تھی جب مرکزی اسمبلی کے انتخابات ہو رہے تھے۔ جب اُس نے مرکزی اسمبلی کے لئے اپنے امیدواروں کی پہلی فہرست شائع کی تو اس میں کسی امیدوار کا نام شامل نہیں تھا۔ جب میں نے اعلان کیا کہ کانگرس میدان چھوڑ گئی تو دوسری فہرست میں دو تین مسلمانوں کے نام بھی شامل کر لئے گئے۔ کانگرس نے بلیک مارکیٹ سے کمائے ہوئے لاکھوں روپے غیر لیگی امیدواران پر صرف کر ڈالے۔ مکروہ طریقوں سے حاصل کردہ دولت مکروہ مقاصد کے لئے صَرف کی گئی۔ لیکن نتیجہ کیا نکلا۔ مسلم لیگ کو اِن انتخابات میں سو فیصدی کامیابی حاصل ہوئی۔ کانگرس اب بالکل خاموش ہے۔

سردار پٹیل نے بمبئی میں تقریر کرتے ہوئے کہا ہے کہ یہ صحیح ہے کہ مسلم لیگ مرکزی اسمبلی کے انتخابات میں کامیاب ہو گئی ہے۔ لیکن ہندوستان کے مستقبل کا فیصلہ یہ انتخابات نہیں کرینگے۔ کانگرس نے تو مرکزی اسمبلی کے انتخابات میں لیگ کا مقابلہ ہی نہیں کیا۔ میں کانگرسی لیڈروں سے پوچھتا ہوں کہ تمہیں لیگ کا مقابلہ کرنے سے کس نے روکا تھا۔ تم دنیا کو گزشتہ سات آٹھ سال سے یہ کہہ کر دھوکا دیتے رہے ہو کہ تم مسلمانوں کی نمائندگی کرتے ہو۔ اب تم نے مسلمان امیدوار کیوں نہ کھڑے کئے؟ اب تم نے بزدلی کیوں کی؟ اب بیرونی دُنیا بھی لیگ کی سو فیصدی کامیابی پر حیران و ششدر رہ گئی ہے۔

پنجاب پراونشل مسلم لیگ صرف دو برس سے عملی طور پر میدان میں آئی ہے۔ جبکہ ہم نے بدبخت یونینیسٹ پارٹی سے علیحدگی اختیار کی تھی۔ اس سے پہلے ہمارے کیمپ میں غدار اور کوئزلنگ تھے۔ جو لیگ کو ناکام بنانے کے لئے ہر ممکن سعی کرتے رہے۔ آپ کے لیڈروں نے مسلسل کام کیا۔ اس دوران میں انہیں ہر طرف سے مشکلات کا ہی سامنا کرنا پڑا۔ ہر طرف دشمن تھے۔ دوست کوئی بھی نہ تھا۔ آپ کے لیڈروں نے متحد ہو کر اپنی سرگرمیاں جاری رکھیں اور انہیں حیران کن کامیابی بھی حاصل ہوئی۔

ہم ہندوؤں سے حصولِ پاکستان کے لئے التجا نہیں کرینگے اور نہ ہی کر رہے ہیں۔ وہ تو خود غلام ہیں۔ ہم پاکستان انگریز کے ہاتھوں سے چھیننا چاہتے ہیں جو برسر اقتدار ہیں۔ پاکستان صرف مسلمانوں کی آزادی نہیں یہ تمام برِ اعظم ہندوستان کی آزادی کا ضامن ہوگا۔ ہندو تمام ہندوستان پر حکومت کرنے کا خواب دیکھ رہے ہیں۔ وہ "جے ہند" "بھارت ماتا" اور اکھنڈ ہندوستان کے خواب فضول دیکھ رہے ہیں۔ ہم ہندو امپیریلسٹ راج سے کامل نجات حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ جہاں تک آزادی کا تعلق ہے وہ پاکستان کے بغیر کبھی حاصل نہیں ہو سکتی۔

---

# قائدِ اعظم

کی تقریر جو آپ نے آزاد ہند فوج کے مسئلہ پر مرکزی لیجسلیٹو اسمبلی
میں ۱۲ار فروری ۱۹۴۶ء کو ارشاد فرمائی۔

ایوان کے سامنے یہ مسئلہ درپیش ہے کہ آزاد ہند فوج کے سلسلہ میں حکومتِ ہند کی پالیسی کیا ہے؟ مَیں کوئی ایسی بات منہ سے نکالنا نہیں چاہتا۔ جو حالات کو زیادہ ابتر بنانے کی موجب ہو۔ میری رائے میں یہ مقدمات چلا کر حکومت نے شدید غلطی کا ارتکاب کیا۔ مقدمات کے بعد حکومت نے سزاؤں میں تخفیف کر دی اور اسیروں کو دوسری صبح ہی رہا کر دیا۔ اس کی آخر وجہ کیا تھی؟ تم نے یہ تمام کارروائی محض اس لئے کی کہ (جیسا کہ مسٹر بیسن نے کہا ہے) اس سے سیاسی مفاہمت کے لئے فضا سازگار ہو جائے گی۔ آزاد ہند فوج کے افسران کے خلاف مقدمہ چلانے پر ملک بھر میں زبردست احتجاج ہوا، بلکہ بغاوت کے آثار پیدا ہو گئے۔ اس حالت نے تم پر خوف طاری کر دیا اور تم نے مجبور ہو کر تمام سزا کی معافی کا اعلان کر دیا۔ مَیں یہ ہرگز نہیں کہتا کہ تم نے آزاد ہند فوج کے چند افسروں کو رہا کر کے غلطی کی، بلکہ مَیں صرف یہ کہنا

چاہتا ہوں کہ تم نے ان کے خلاف مقدمہ چلا کر سرے سے غلطی کیوں کی؟ - اب تم اپنے آپ کو ایک مضحکہ خیز پوزیشن میں دیکھ رہے ہو۔ تم اپنی پالیسی تبدیل کرنا چاہتے ہو۔ مجھے بخوبی علم ہے کہ تم کیا کر رہے ہو۔ تم رشید[1] کو قربانی کا پہلا بکرا بنانا چاہتے ہو۔ لیکن یہ سلسلہ یہیں ختم نہیں ہو گا۔ تمہیں چند اور لوگ بھی مشق ستم ڈھانے کو مل جائیں گے۔ شاہنواز[2] کے خلاف قتل اور اعانت قتل کے الزامات تھے۔ لیکن رشید کے خلاف شدید زخمی کرنے کا الزام ہے۔ ان دونوں الزامات سے کون سا الزام زیادہ شدید ہے؟ - شاہنواز اور اس کے ساتھی رہا کر دئے گئے۔ اب رشید کو تبدیل کردہ پالیسی کا شکار کیوں بنایا گیا؟

مسٹر ڈمیسن۔ پالیسی میں کوئی تبدیلی واقع نہیں ہوئی۔

مسٹر جناح۔ تم نے یقینی طور پر اپنی پالیسی تبدیل کی ہے۔ میں تمہیں پورے زور سے نصیحت کرتا ہوں کہ سابقہ پالیسی پر ہی گامزن رہو۔ آزاد ہند فوج کے تمام افسران کو بلا چون وچرا رہا کر دو۔

میں نے رشید کے مقدمہ کے تمام ریکارڈ کا مطالعہ کیا ہے۔ رشید پر تشدد کا جو الزام عاید کیا گیا ہے میں قطعاً اس سے متفق نہیں۔ میں نے اپنی زندگی کے کئی سال قانون کے پیشہ میں صرف کئے ہیں۔ اور میرا یہ دعوےٰ ہے کہ اگر آپ رشید کے مقدمہ کے تمام ریکارڈ کا مطالعہ کرینگے تو آپ بھی بالکل اسی نتیجہ پر پہنچیں گے جس پر میں پہنچا ہوں۔ رشید پر

---

[1] کیپٹن عبدالرشید۔ [2] جنرل کیپٹن شاہنواز۔

شاہنواز اور دوسرے لوگوں کے مقابلے میں بہیمیت کا زیادہ الزام عاید نہیں کیا جا سکتا۔ حکومت کو یہ نہیں چاہیئے کہ وہ کسی واحد شخص کو سزا کے لئے منتخب کرے۔ اسے تمام لوگوں کو رہا کر دینا چاہیئے۔

پاکستان میں میری فوج دیانت دار، وفادار اور قابل اعتماد ہوگی۔ اور اگر میری فوج کا کوئی سپاہی ان اصولوں پر پورا نہیں اترے گا تو اس کا حشر وہی ہوگا جو "ولیم جائس" کا ہوا۔

# قائد اعظم

کی تقریر جو آپ نے کل ہند لیگ ممبران اسمبلی کی کنونشن منعقدہ دہلی
میں ۸ اپریل ۱۹۴۶ء کو ارشاد فرمائی

جہاں تک مسلمانوں کا تعلق ہے۔ ہم پاکستان کے بُنیادی اصُول اور اس کی کامل خود مختارانہ حیثیت کو خطرہ میں ڈال کر ہرگز کوئی سمجھوتہ نہیں کریں گے۔ ہم ایک دستور ساز اسمبلی کو نہیں مان سکتے۔ کیونکہ اس کا مطلب مسلمانوں کی موت کے وارنٹ پر دستخط کرنا ہے۔ جب تک پاکستان کو نہ مان لیا جائے ہم کسی عارضی حکومت میں بھی شریک نہ ہوں گے۔ اگر کوئی عارضی حکومت اور واحد نمائندہ اسمبلی ہم پر مسلط کی گئی تو ہمارے لیے اس کے سوا کوئی چارہ نہ ہوگا کہ ہم ہر ممکن ذریعہ سے اس کی مخالفت کریں۔

خواتین و حضرات!

"اسلامی ہندوستان" تمام ملک کے لیے صرف ایک مجلس دستور ساز کبھی تسلیم نہیں کرے گا۔ وہ پاکستان کا اصُول تسلیم ہو جانے سے

پہلے کسی عارضی حکومت کا آئین بھی تسلیم نہیں کرے گا - جہاں تک اسلامی ہند کا تعلق ہے وہ اکھنڈ ہندوستان کو قبول کرنے کا تصوّر تک نہیں کر سکتا - اگر مسلمانوں کی خواہشات کے خلاف ہم پر کوئی فیصلہ ٹھونسا گیا تو ہم ہر ذرائع سے اس کا مقابلہ کریں گے - ہم ہر چیز قربان کر دیں گے لیکن کوئی ایسی سکیم قابل قبول نہ ہو گی جو ہماری رضامندی کے بغیر تیار کی جائے گی -

میں نے غیر سرکاری حیثیت میں وزیر ہند سے طویل گفتگو کی - اس کے بعد سرکاری طور پر تمام ممبران وزارتی مشن سے بات چیت کی - سر دست میں آپ کو اس بات چیت کے متعلق اس سے زیادہ کچھ نہیں بتا سکتا کہ ہندوستان کے آئینی مسئلہ کے حل سے متعلق مختلف مسائل پر نہایت آزادی اور دوستی کے ماحول میں تبادلۂ خیالات ہوا - جہاں تک ہمارا تعلق ہے ہم پاکستان کے بنیادی نکات اور اس کی کامل خود مختاری کے سلسلہ میں گر کر کوئی سمجھوتہ کرنے پر آمادہ نہیں - ہم واحد مجلس دستور ساز منظور نہیں کریں گے کیونکہ یہ اپنی ہی موت کے وارنٹ پر دستخط کرنے کے مترادف ہو گا - اور جب تک پاکستان کو علی حالہ تسلیم نہیں کیا جائے گا، ہم کسی عارضی نظام حکومت کی تجویز پر غور کرنے کے لئے بھی تیار نہیں ہوں گے - اگر کوئی عارضی انتظام اور آئین ہم پر ٹھونسا گیا تو ہمارے لیے اس کے سوا کوئی چارۂ کار نہ ہو گا کہ ہم ہر ممکن طریقے سے اس اقدام کا مقابلہ کریں -

اب کنونشن نے یہ فیصلہ کرنا ہے کہ آئندہ قدم کیا اٹھایا جائے۔ مسلم عوام کے نمائندوں کی حیثیت سے آپ کے کندھوں پر بہت بڑی ذمہ داری کا بار ہے۔ ہم نے واضح الفاظ میں اپنے عوام کے سامنے یہ بتانا ہے کہ ہم کس اصول کے علم بردار ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ آپ کا فیصلہ پاکستان کے حق میں ہوگا۔ ہم اس کے لئے ہر ممکن جدوجہد کریں گے۔ اگر ضروری ہوا تو ہم اس کے لئے مرنے کو بھی تیار ہوں گے۔ یہ امر طے شدہ ہے کہ ہمیں پاکستان حاصل کرنا ہوگا۔ نہیں تو ہم مٹ کر رہ جائیں گے۔

اب میں زعمائے کانگرس کے تازہ بیانات آپ کے سامنے پیش کرتا ہوں۔ مسلمانوں کے مطالبۂ پاکستان کے جواب میں سردار پٹیل فرماتے ہیں۔

"مسلم لیگ کو مطمئن کرنے کے لئے کانگرس اس پر آمادہ ہے کہ صوبوں کی انئے سرے سے حد بندی ہو اور ان علاقوں کو مکمل آزادی حاصل ہو جائے جہاں مسلمان بھاری اکثریت میں بستے ہیں۔ لیکن مرکز کا ایک اور مضبوط ہونا لازمی شرط ہے۔ کیونکہ یہ تمام ہندوستان کے دفاع کے لئے اشد ضروری ہے۔ کانگرس دو قوموں کے نظریہ سے بھی کبھی متفق نہیں ہوگی۔ اور نہ ہی وہ مذہب کی بنا پر قومیت کا وجود تصور کرنے پر تیار ہوگی۔"

پنڈت جواہر لال نہرو نے کہا ہے :-

" ہندوستان کے مسئلہ کا صحیح حل یہ ہے کہ ہندوستان کی آزادی جلد از جلد تسلیم کی جائے ۔ اور ہندوستانیوں کو اپنے اختلافات ختم کرنے کے لئے انہیں اپنے ہی حال پر چھوڑ دیا جائے ۔ اور کوئی بیرونی مداخلت گوارا نہ کی جائے ۔ تیسرے فریق کی موجودگی میں اختلافات کا صحیح جائزہ لینا ہمیشہ مشکل ہوتا ہے ۔ جونہی ہندوستانیوں کو یہ یقین ہو جائے گا کہ ہندوستان ایک آزاد وحدت کے طور پر آزادی کی منزل تک پہنچنے والا ہے تو تمام اختلافات روز روشن کی طرح واضح ہو جائیں گے ۔ ہندوستان کی آزادی تسلیم کئے جانے کے بعد ہندوستان میں ایک مجلس دستور ساز قائم ہو گی ۔ جسے کامل اختیارات ہوں گے "

حضرات!

اگر آپ اس تمام فارمولے کا تجزیہ کریں تو آپ کو معلوم ہو جائے گا ۔ کہ کانگریس دراصل کیا چاہتی ہے ۔ وہ یہ چاہتی ہے کہ سب سے پہلے برطانوی حکومت ہندوستان کو آزادی عطا کر دے ۔ اور مرکز میں کانگریس کی مرضی کے مطابق ایک قومی حکومت قائم ہو ۔ جس میں ہندوستان کے فوجی اور شہری نظم و نسق کی مشینری کانگریس کے حوالے کرنے کے بعد وہ خود علیحدہ ہو جائے ۔ کانگریس ہندوستان میں کامل

اقتدار اور اختیارات حاصل کر لینے کے بعد ایک مجلس دستور ساز مبلائیگی جو آزاد و خود مختار ہوگی۔ اور اس بر اعظم کے چالیس کروڑ انسانوں کی قسمت کا فیصلہ کرے گی۔ پنڈت نہرو کہتے ہیں کہ مختلف قوموں اور عناصر کو اس مجلس دستور ساز کے فیصلے کے سامنے اپنا سر تسلیم خم کرنا ہوگا۔

حقیقت حال ہمارے سامنے ہے۔ یہ سمجھ لینا کہ کانگریس کی عارضی قومی حکومت یا پنڈت نہرو کے ڈھب کی نام نہاد مجلس دستور ساز احترام اور اطاعت کی سزاوار تصور کی جائے گی۔ سراسر حماقت ہے۔ اگر کسی ایسی چیز کو عملی جامہ پہنایا گیا اور نہرو کی آرزوؤں کی تکمیل میں کوئی اس قسم کی حکومت قائم کر دی گئی تو یہ دو دن بھی قائم نہ رہ سکے گی۔ ہندوستان کے چالیس کروڑ عوام کی قسمت کا فیصلہ کرنے کے لئے نہرو کی فاسشٹ گرینڈ کونسل کو تمام اختیارات تفویض کر دینا ہمالہ جیسی غلطی ہوگی۔

کانگریس کو اس سکیم کے لغو اور بیہودہ ہونے کا کوئی احساس نہیں ہے۔ حالانکہ ہندوستان کی دو بڑی قوموں کے درمیان آج تک سیاسی یا سماجی اتحاد نہیں ہو سکا۔ کانگریس جس متحدہ قومیت کی آڑ لے رہی ہے، اس کا وجود تک موجود نہیں۔ ہمارا فارمولا بالکل طے شدہ ہے اور وہ یہ ہے کہ اس بر اعظم کو ہندوستان اور پاکستان کی دو ریاستوں میں تقسیم کر دیا جائے۔

پاکستان کے بنیادی اصول تسلیم کئے جانے کے بعد ہی ہم کسی آئندہ اقدام پر غور کر سکیں گے۔ ہندوستان آبادی اور رقبے کے اعتبار سے چین کے علاوہ تمام دنیا کے ممالک سے بڑا ہے۔ ہم صرف ایک چوتھائی ہندوستان پر قابض ہوں گے اس طرح ہم اپنے نظریات اور کلچر کے بموجب زندگی بسر کر سکیں گے۔ کانگریس کا مطالبہ تسلیم کر لینے کا مطلب یہ ہوگا کہ ہم پر وہ کانگریس مسلط ہو جائے گی جو یہ اعلان کر رہی ہے کہ برطانوی راج کے بعد وہی ہندوستان کا اقتدار حاصل کرنے کی مقدار ہے۔ اسلامی ہند اس پوزیشن کو کبھی بھی تسلیم نہیں کرے گا۔

برطانیہ کو دھمکیاں دی جا رہی ہیں۔ کہ اگر وہ کانگریس کے ہاتھ تمام اقتدار نہیں دے دیگا، تو یہاں خونریزی ہوگی اور برطانوی تجارت کا تہس نہس کر دیا جائے گا۔ اگر بدقسمتی سے برطانیہ کو خونریزی کے ہوّے سے مرعوب کر لیا گیا تو اس دفعہ اسلامی ہند بھی خاموش نہیں رہے گا۔ اسلامی ہند تمام خطرات کا مقابلہ کرے گا۔

اگر برطانیہ نے تجارتی مراعات کی خاطر مسلمانوں کو بیچنا منظور کر لیا تو انہیں یاد رکھنا چاہیئے کہ اس مسئلہ سے تمام خریداروں کا تعلق ہے۔ کانگریس کے سرپرست ہندو سرمایہ دار ہی اس سلسلہ میں کامل طور پر با اختیار نہیں ہیں۔ انگریزوں کا سامان زیادہ تر مسلمانوں میں کھپتا ہے۔ مجھے امید ہے کہ برطانیہ کے تاجرانہ رجحانات انہیں کانگریس کی طرف سے پیش کردہ دلکش مواعید اور تجارتی پیشکشوں کے جال میں

نہیں اُلجھائیں گے۔ اگر برطانیہ ہندوستان کے دس کروڑ مسلمانوں اور دُوسری اقلیتوں کے لاکھوں عوام کو خیالی امّیدوں اور منڈیوں، کامرس اور تجارت کی خاطر بیچنے کا ارادہ رکھتا ہے تو برطانیہ کی تاریخ میں یہ ایک بہت بڑا سانحہ ہوگا۔ اور یہ کوشش کبھی بھی کامیاب نہیں ہوگی۔

خدا ہمارے ساتھ ہے۔ کیونکہ ہمارا مطالبہ بالکل جائز اور مناسب ہے۔ دنیا کی کوئی طاقت ہمیں حصُول پاکستان سے باز نہیں رکھ سکتی۔ صرف اتحاد کی ضرورت ہے۔ مجھے یقین ہے کہ ہم فتوحات پر فتوحات حاصل کرتے چلے جائیں گے۔ اور بالآخر پاکستان قائم کرنے میں کامیاب ہوں گے۔

---

# قائدِ اعظم

کی افتتاحی تقریر جو آپ نے آل انڈیا مسلم لیگ کونسل کے اجلاس منعقدہ بمبئی میں
۲۷ جولائی ۱۹۴۶ء کو ارشاد فرمائی

خواتین و حضرات! ساڑھے تین ماہ کی گفت و شنید کے دوران میں اور ہندوستان سے وزارتی مشن کی روانگی کے بعد جو واقعات ہو گزرے ہیں، اُن کی روشنی میں مَیں اس نتیجہ پر پہنچا ہُوں کہ برطانی حکومت کے قول کا اعتبار ہرگز نہیں کیا جا سکتا۔ صرف ایک عشرے کے اندر اندر برطانی حکومت کے نمائندے اپنے قول و اقرار سے بدل گئے۔ وزارتی مشن کانگرس کی دیوی خوش رکھنے کی انتہائی کوشش کرتا رہا۔ حتیٰ کہ عارضی حکومت کی تشکیل کو طاق النسیان پر رکھ دیا۔

میرے احساسات یہ ہیں کہ مُسلم لیگ کے لئے وقت آ گیا ہے کہ وہ صرف اپنی موت پر بھروسہ کرے۔ اور میری تلقین یہ ہے کہ ہمارا ماٹو ڈسپلن، اتحاد اور ملّی قوت پر بھروسہ ہونا چاہیے۔ اگر آپ میں کافی طاقت موجود نہیں تو اسے پیدا کیجیے۔ اگر ہم نے ایسا کر لیا تو وزارتی مشن اور برطانی حکومت کو کانگرس کی دھمکیوں کا کشتہ بننے سے رہائی اور نجات

دلائی جا سکتی ہے۔ کانگرس کی دھمکی کا خلاصہ یہ ہے کہ جدوجہد شروع کردی جائے گی۔ اور عدم تعاون کا مورچہ لگ جائے گا۔ مجھے یہ عرض بھی کر لینے دیجئے کہ مسلم لیگ نے مناسب طرزِ عمل اور انصاف کا مطالبہ کیا لیکن وزارتی مشن کانگرس کے تار پر رقص کرتا رہا۔

مَیں کہتا ہُوں کہ کانگرس نے آئینی مذاکرات میں چھوٹی چھوٹی حیلہ تراشیوں اور حجت بازیوں سے ہندوستان کے باشندوں کو جن میں اکثریت اعلیٰ ذات کے ہندوؤں کی ہے، شدید ترین نقصان پونچایا ہے اور کانگرس کے دل میں مسلمانوں کے متعلق انتہائی انانیت موجود ہے۔ کانگرس کی ہٹ دھرمی کا نتیجہ یہ ہُوا ہے کہ دہلی میں مکمل نوکر شاہی اور مطلق العنان حکومت قائم ہو گئی ہے۔ اور ہندوستان کی ترقی چالیس سال پیچھے ہٹ گئی ہے۔

کانگرس والے اس وہم میں مبتلا ہو کر بغلیں بجاتے ہیں کہ ہم دستور ساز اسمبلی کو خود مختار اور آزاد مجلس بنا لیں گے۔ حالانکہ یہ وہی دستور ساز اسمبلی ہے جس کے داعی وائسرائے ہیں اور جس کا ڈھانچہ تیار کرنے والی برطانی حکومت ہے۔ کیا پنڈت جواہر لال نہرو کے طفلانہ بیان اسے آزاد اور خود مختار بنا سکیں گے۔

پنڈت نہرو اپنے بیان میں کہہ چکے ہیں۔ کہ کانگرس سرکاری دستاویز کے انیسویں پیراگراف کی پابند نہیں ہے۔ جو گروپ بندی کے قواعد پر حاوی ہے۔ اور جو دستور ساز اسمبلی کے فرائض کے لئے حجت ہے۔

مسلم لیگ کے نقطۂ نگاہ سے اس سکیم کا اہم حصّہ بی اور سی گروپ کی حلقہ بندی ہے اور یہ وہی حصّہ ہے جس کی تردید کانگرس کا نظریہ ہے۔

دستور ساز اسمبلی کے مجموعی ڈھانچے میں کانگرس کو اکثریت حاصل ہے۔ اور وہ اسی گھمنڈ میں یہ توقع کئے بیٹھے ہیں کہ وہ ہر وہ فیصلہ کرلیا کریں گے جو اس اکثریت کے حسب منشا ہو۔ اس کے علاوہ کانگرس ایسا طرز عمل اختیار کر سکے گی جس کی دستور ساز اسمبلی مجاز نہ ہو۔ اور جو اس مجلس کے حقوق اور اختیارات کی رُو سے ناجائز ہو۔

قصّہ مختصر یہ کہ کانگرس کی پوزیشن کا خلاصہ یہ ہے کہ :۔

"ہم کسی بات کے پابند نہیں ہیں۔ ہم اپنا گوہر مقصود حاصل کرنے دستور ساز اسمبلی میں جا رہے ہیں۔ اور ہم میٹھی خواہش کے مطابق من مانی کارروائی کرتے رہیں گے۔ اور ہمارے پاس اسکی دلیل میں وہ تاویلات ہوں گی جن کا اعلان ہم دُنیا کے سامنے کر چکے ہیں"

حضرات! کانگرس کے اس طرز عمل نے ایک ایسی صورت حالات پیدا کردی ہے جس کی وجہ سے لیگ کونسل کے اجلاس کا طلب کیا جانا ضروری ہو گیا ہے۔ ابھی پچھلے دنوں لارڈ پیتھک لارنس پارلیمنٹ کے ایوان امرا میں اعلان کر چکے ہیں کہ" ہندوستانی پارٹیاں ان شرائط سے باہر نہیں جا سکتیں جن پر سمجھوتہ ہو چکا ہے۔ کیونکہ یہ دوسری پارٹیوں

کے لیے غیر منصفانہ ہوگا"۔ آپ جانتے ہوں گے کہ اس معصومانہ وضاحت کے علاوہ اور کوئی شرط موجود نہیں ہے جو کانگرس کو اسمبلی میں خلاف قانون کارروائی کرنے سے روک سکے۔ مشن کو اس کا علم تھا، بلکہ انہیں اس سے آگاہ کر دیا گیا تھا کہ کانگرس نے دستور ساز اسمبلی کو تحفظات کے ساتھ منظور کیا ہے اور سکیم کے بعض بنیادی اصولوں پر کانگرس نے اپنی تاویلات کو حاوی کر لیا ہے۔

میں اور نواب زادہ اپنے بیان میں اس امر کی وضاحت کر چکے ہیں۔ ایوان اُمرا کی بحث سے پہلے برطانی حکومت ان امور واقعہ سے واقف تھی۔ اس کے باوجود لارڈ پیتھک لارنس نے "امید" کی معصوم اصطلاح پر قناعت کر لی ہے۔ کیا اس طریق کار سے وزارتی مشن کی جو ساڑھے تین مہینے یہاں گزار چکا ہے کوئی ذمہ داری نمایاں ہوتی ہے؟ پنڈت نہرو ۲۳ جولائی کو دہلی کے جلسہ عام میں اعلان کر چکے ہیں کہ اگر ہم دستور ساز اسمبلی میں اصلاح و ترمیم نہ کر سکے تو اُسے ہم ختم کر دیں گے۔ جب بعض اخبارات نے پنڈت جی کے اس جملے کو جذباتی قرار دیا تو پنڈت جی نے پوری ذمہ داری کے ساتھ انہیں دہرایا۔ آپ نے اعلان کر دیا کہ کانگرس دستور ساز اسمبلی کو اپنی مرضی کے مطابق چلائے گی اور اگر ضرورت ہوئی تو اُسے فنا کے گھاٹ اتار دے گی۔

میں محسوس کر رہا ہوں کہ ہم نے اتمام حجت کر دیا ہے۔ اب امداد یا دھارس کے لئے کسی غیر کی جانب دیکھنا عبث ہے۔ کوئی ایسی عدالت

نہیں جس سے ہمیں انصاف کی توقع ہو سکے۔ اب اگر کوئی ٹریبونل ہے تو وہ ملتِ اسلامیہ ہے۔ مجھے بھروسہ ہے کہ اسلامیانِ ہندوستان پریشان نہیں ہوں گے۔ مَیں بلا خوفِ تردید کہہ سکتا ہُوں کہ مسلم لیگ نے ساری مذاکرات کے دوران میں باعزت انجمن کی طرح اپنا پارٹ ادا کیا۔ ہم بلند اصُول کی بنا پر بات چیت کرتے رہے، ہم رعایت پر رعایت دیتے چلے گئے۔ اس لئے نہیں کہ ہم گھبرا گئے تھے بلکہ اس لئے کہ ہماری انتہائی خواہش یہ تھی کہ کوئی ایسی مفاہمت ہو جائے جو نہ صرف ہندوؤں اور مسلمانوں کے لئے بلکہ اس برّ اعظم میں بسنے والی ہر ایک قوم کے لئے آزادی کا قبالہ ثابت ہو سکے۔ مگر کانگرس کنجڑی کی طرح کھڑی رہی۔ اس کا مقصد یہ تھا کہ کسی نہ کسی طرح مسلم لیگ کو زیر کر لیا جائے۔

عبوری حکومت کے معاملہ میں وزارتی مشن اپنے اقرار سے پھر گیا ہے۔ مشن آج مفلوج ہو چکا ہے۔ اور اس کا جھٹکا کر لیا گیا ہے۔ کانگرس ایسے کھوٹے ہتھیاروں پر اُتر آئی ہے کہ جن کے استعمال سے کسی عام انسان کو شرم و خجالت کا احساس ہوگا۔ مَیں کانگرسیوں سے پُوچھتا ہُوں۔ کیا تم میں اتنی بھی جُرأت اور عزیمت نہیں کہ تم یہ کہہ سکو "ہم ان تجاویز کو قبول نہیں کر سکتے۔ کیونکہ یہ ہمارے اصُول اور نصب العین کے خلاف ہے"؟

۲۴ر جُون کی رات کو کانگرس ورکنگ کمیٹی نے طویل المیعاد اور قلیل المیعاد دونوں قسم کی تجاویز کو مسترد کر دیا تھا۔ ۲۵ر جون کو علی الصبح اَن تھک کرپس بھنگیوں کی نو آبادی میں پہنچے۔ اور گاندھی جی کو نیند سے بیدار کیا۔ مگر

یہاں کچھ حاصل نہ ہو سکا۔ کرپس صاحب واپس پہنچے اور لارڈ پیتھک لارنس کو ولبھ بھائی پٹیل کے پیچھے لگا دیا۔ جو کانگرس میں سب سے زیادہ قومی شخصیت ہے۔ انہوں نے ایک ایسا منصوبہ تیار کیا جس میں کانگرس کو ترغیب دلائی گئی کہ وہ طویل المیعاد تجویز کو منظور کرلے۔ مشن نے یقین دلایا کہ عبوری حکومت کے خیال کو ترک کر دیا جائیگا۔ اب پھر یہ حالت پیدا ہو گئی کہ جس طرح ڈوبنے والا انسان تنکے کا سہارا بھی لے لیا کرتا ہے۔ اسی طرح مشن نے یہ کہنا شروع کر دیا کہ ہم نے قطعی ناکامی کا منہ نہیں دیکھا ——— وائسرائے اور وزارتی مشن کے ارکان کی عزت، عظمت اور کیرکٹر کے خلاف یہ شدید الزام ہے۔ اور میں مطالبہ کرتا ہوں کہ وائسرائے اس کا واضح جواب عطا کریں۔

اس قسم کے تمام امور اس حقیقت کا اعلان واضح طور پر کر رہے ہیں کہ مسئلہ ہندوستان کا حل پاکستان اور صرف پاکستان ہے۔ جبتک کانگرس اور مسٹر گاندھی یہ دعویٰ کرتے رہیں گے کہ ہم سارے ہندوستان کے نمائندہ ہیں، اور جبتک کانگرس مسلمانوں میں انتشار پیدا کرنے کے لئے اپنا روپیہ خرچ کرتی رہے گی۔ اور ایسے مسلمانوں کی حوصلہ افزائی کرتی رہے گی جنہیں عزت، وقار اور اخلاق کا کوئی احساس نہیں جو ان چیزوں کو رشوت پر قربان کر دیتے ہیں۔ اور جو روپیہ اور عہدوں کے بھوکے ہیں۔ جب تک کانگرس اس حقیقت سے انکاری ہے کہ مسلمانوں کی واحد نمائندہ انجمن مسلم لیگ ہے تب تک کوئی سمجھوتہ یا کوئی مفاہمت نہیں ہو سکتی۔ اور ہم آزادی کا منہ نہیں دیکھ سکتے۔

کانگریس کا یہ دعویٰ باطل ہے کہ وہ سارے ہندوستان کی نمائندہ ہے۔ دستور ساز اسمبلی کی ۹۰ مسلم نشستوں میں سے کانگریس صرف تین حاصل کر سکی۔ اسی طرح کانگریسی اُمیدوار یوپی کے صوبائی الیکشنوں میں تین حلقوں کی طرف سے کھڑا ہوا اور اسے ہر جگہ ٹھوکریں مار مار کر ہٹا دیا گیا۔

گاندھی جی فرماتے ہیں کانگریس سارے ہندوستان کی ٹرسٹی ہے۔ یہ ایک اضطراب انگیز معیار ہے جو وہ طلب کر رہے ہیں۔ اس سے پہلے ہم ایک ٹرسٹی کا کافی تجربہ کر چکے ہیں۔ جو ڈیڑھ سو سال سے یہاں موجود ہے۔ ہم کانگریس کو ٹرسٹی نہیں بنانا چاہتے۔ ہم بالغ ہو چکے ہیں۔ مسلمانوں کی واحد ٹرسٹی ملّت اسلامیہ ہے۔ گاندھی جی ہریجنوں کے خود ساختہ ٹرسٹی ہیں کیا وہ دیانتداری کے ساتھ کہہ سکتے ہیں کہ ہریجنوں کو اُن پر اعتماد ہے؟ چھ کروڑ ہریجن ناگفتہ بہ نحوستوں میں مبتلا ہیں۔ گاندھی جی نے ان کے لئے کیا کیا ہے؟ اچھوت ستیہ گرہ کر رہے ہیں اور جیل جا رہے ہیں۔ وزارتی مشن نے کانگریسی دیوی کو خوش رکھنے کے لئے ہریجنوں کے ساتھ بھی غداری کی ہے۔

---

# قائدِ اعظم

کی اختتامی تقریر جو آپ نے آل انڈیا مسلم لیگ کونسل کے اجلاس منعقدہ بمبئی میں
۲۹ ر جولائی ۱۹۴۶ء کو ارشاد فرمائی

کی قربانی بھی دے دی۔ لیگ نے رضا کارانہ طور پر تین صیغہ جات مرکزی یونین کی تحویل میں دے دیئے۔ اور ایسا کرتے ہیں اس نے کسی غلطی کا ارتکاب نہیں کیا۔ لیگ نے اپنی جانب سے یہ مراعات دے کر اعلیٰ تدبر اور بلند سیاسی فراست کا ثبوت دیا۔

ہماری خواہش صرف یہ تھی کہ ہندوستان کے حالات اتنے ابتر نہ ہونے پائیں کہ یہاں خون ریزی اور خانہ جنگی کی نوبت آجائے۔ ہم ہرگز نہیں چاہتے تھے کہ ایسے حالات پیدا ہو جائیں ہم نے دوسرے بڑے فریق سے پُرامن مفاہمت کی خاطر اپنی جانب سے یہ قربانی پیش کی کہ تین شعبے مرکز کے حوالے کر دیئے۔ اور اس طرح ایک محدود پاکستان قبول کر لیا۔ لیکن مسلم لیگ کی اس رواداری اور مصالحہ روش کا جواب اسے غرور و تکبر سے ہی نہیں بلکہ نفرت سے دیا گیا۔ میں پوچھتا ہوں کہ جب کانگریس کی طرف سے ایسا مکارانہ رویہ ہی دیکھنے میں آیا ہو تو کیا دانشمندانہ، منصفانہ اور دیانت دارانہ رویہ اختیار کرنا ہمارے لئے ہی فرض قرار دیا گیا ہے؟۔ کانگریس کی طرف سے سمجھوتہ کا معمولی سا اشارہ تک نہ ہُوا۔

آج اسلامی ہند کی تاریخ میں پہلی دفعہ مسلمانان ہند کے دلوں میں کانگریس اور برطانیہ کے عدم تدبر کے خلاف شدید نفرت پائی جاتی ہے۔ ہمیں اب یہ احساس ہو رہا ہے کہ یہ صورت حال

اسلامی ہند کے لئے ایک نیک فال ثابت ہوگی۔ ہمیں ایک نہایت تلخ تجربہ حاصل ہوا ہے اور میری رائے میں ایسا تلخ سبق ہمیں آج تک کبھی نہیں ملا تھا۔ اب سمجھوتہ کے لئے کوئی گنجائش باقی نہیں رہی۔ لہذا۔

"آگے بڑھیں!"

حضرات! لارڈ پیتھک لارنس وزیر ہند نے دارالامراء میں تقریر کرتے ہوئے یہ کہا ہے کہ عارضی حکومت میں مسلم نمائندوں کی نامزدگیوں کی اجارہ داری مسٹر جناح کے حوالے نہیں کی جاسکتی۔ اتنی ذمہ دار پوزیشن کا مالک ہوتے ہوئے وزیر ہند نے کس مصلحت کے پیش نظر اس قدر احمقانہ بات کہی؟ کیا انہیں ہر انگریز پر اجارہ داری حاصل ہے؟ آج جب کہ ان کی حکومت کو صرف ساٹھ فی صدی برطانوی عوام کی تائید حاصل ہے تو وہ کس منہ سے تمام برطانوی عوام کی نمائندگی کا دم بھرتے ہیں اور ان کی طرف سے کوئی اعلان کر سکتے ہیں؟ ہم کسی صورت میں یہ گوارا نہیں کریں گے کہ کانگریس ایگزیکٹو کونسل کی رکنیت کے لئے کسی مسلمان کو نرنگ کو نامزد کرے۔ برطانوی حکومت نے جان ایمری اور لارڈ ہاہا جیسے غداروں سے کیا کیا؟ انہوں نے ان کو پھانسی کے تختہ پر لٹکایا۔ اسی طرح کئی دوسرے انگریزوں کو بھی ملک کے خلاف بغاوت اور غداری کے جرم میں پھانسی دی گئی۔ میں کسی صورت

میں بھی کسی کو نہ ٹنگ کی نامزدگی برداشت نہیں کر سکتا۔

ہندوستان میں برطانوی مشن کے ذہن ماؤف ہو گئے تھے۔ ارکان مشن نے پارلیمان میں جو بیان دئے ان میں کسی دیانتداری سے بالکل کام نہ لیا گیا۔

اگر تم امن کے متلاشی ہو تو ہم بھی جنگ کے خواہاں نہیں پائے جائیں گے۔

لیکن اگر تم جنگ کے لئے بے قرار ہو تو ہم اسے بھی بلا پس وپیش قبول کریں گے۔

---

# قائدِ اعظم

کی تقریر جو آپ نے جامعہ ملیہ دہلی کی پچیس سالہ جوبلی کی تقریب پر
۱۸ نومبر ۱۹۴۶ء کو ارشاد فرمائی۔

جامعہ ملّیہ اسلامیہ کے دورِ آزمائش میں امیرِ جامعہ ڈاکٹر ذاکر حسین اور اُن کے رفقائے کار نے جس عدیم النظیر حوصلے، استقلال اور جذبۂ قربانی کا عملی مظاہرہ کیا ہے۔ مَیں اس پر ان کی خدمت میں پُرجوش ہدیۂ عقیدت پیش کرتا ہوں۔

مسلم انڈیا نے جامعہ ملّیہ اسلامیہ کو امداد دے کر اس حقیقت کا عملی ثبوت دیا ہے کہ جامعہ ان کا اپنا تعلیمی ادارہ ہے۔ اب جامعہ کے کارکنوں کو مالی پریشانیوں سے آزاد ہو کر کام کرنے کا موقع آئے گا۔ کیونکہ مسلمانوں کی امداد جامعہ کو برابر ملتی رہے گی۔ اور مخلصانہ تعاون حاصل ہوتا رہے گا۔

جامعہ ملّیہ اسلامیہ شاہراہ ترقی پر تیزی سے گامزن ہے اور مجھے یقین ہے کہ یہ تعلیمی ادارہ مسلمانوں کی قومی انسٹیٹیوٹ ہے۔ جامعہ ملّیہ اسلامیہ مسلم نیشنل تعلیم کی تحریک کا علمبردار ادارہ ہے۔ اور اس

کی مثال قابل تقلید ہے۔ اُمید ہے دوسرے صوبے اس نوعیت کے تعلیمی ادارے قائم کریں گے۔

آپ[1] نے جس ادارے کی تعمیر کی ہے وہ اپنی نوعیت کا واحد ادارہ ہے۔ اس سلسلہ میں یہ امر خصوصیت سے قابل ذکر ہے کہ یہ انسٹیچیوٹ بچوں کے لئے صحیح قسم کی تعلیم مہیا کرتا ہے۔ مجھے انتہائی مسرت ہے کہ آپ کا دورِ آزمائش ختم ہو گیا ہے اور آج مسلمان اپنے بچوں کو صحیح نوعیت کی تعلیم دلانے کے لئے آپ کے گرد جمع ہیں۔ لیکن اس کے ساتھ ہی میں آپ پر اس حقیقت کا انکشاف کرنا چاہتا ہوں کہ ماضی میں جامعہ ملیہ اسلامیہ کے متعلق عوام اور خواص سب میں متعدد غلط فہمیاں موجود ہیں۔ ان غلط فہمیوں کے ازالہ میں کچھ وقت ضرور صرف ہوگا۔ بایں ہمہ ازالہ شکوک و شبہات کا واحد طریقہ یہ ہے کہ آپ اپنے طریقِ عمل سے ثابت کریں کہ غلط فہمیاں حقائق اور واقعات پر مبنی نہیں ہیں۔

بدقسمتی سے اب تک اسلامی ہند مُردہ تھا۔ تاہم اس ٹھوس حقیقت سے مجال انکار نہیں کہ ملّت اسلامیہ ہندیہ میں عظیم بیداری رُونما ہو چکی ہے۔ جس کا بہت کم لوگوں کو احساس ہے۔ اور بہت تھوڑے لوگ ہیں جو ملّت اسلامیہ کی اس جلیل الشان نشاۃ ثانیہ کو سمجھ سکتے ہیں۔ بہرکیف ہمیں تعلیم کی اہمیت کا احساس ہو چکا ہے۔ کہ تعلیم کے بغیر کوئی قوم عظمت اور رفعت حاصل نہیں کر سکتی۔ مجھے امید ہے کہ جامعہ ملّیہ اسلامیہ فرزندانِ اسلام کی اہم ترین ضرورت

[1] ڈاکٹر ذاکر حسین امیر جامعہ۔

(تعلیم) کو بدرجۂ اتم پورا کر سکے گا اور انشاء اللہ ملّتِ اسلامیہ فخر کے ساتھ اعلان کر سکے گی کہ وہ تعلیم کے میدان میں کسی بڑی سے بڑی ترقی یافتہ قوم سے پیچھے نہیں۔

---

# قائدِ اعظم

کی تقریر جو آپ نے پریس کانفرنس منعقدہ کراچی میں
۲۵ر نومبر ۱۹۴۶ء کو ارشاد فرمائی

سوال:- ہندوستان میں پُرامن فضا کیسے قائم کی جا سکتی ہے؟

قائداعظم:- ہندوستان کے مختلف حصوں میں جو ہولناک قتل ہوئے ہیں ان کے پیش نظر میری پختہ رائے یہ ہے کہ مرکزی اور صوبائی حکام کو فوراً آبادیوں کے تبادلہ کے سوال کی طرف توجہ دینا چاہیئے۔ صرف اسی صورت میں ان علاقوں میں وحشیانہ کارروائیوں کے اعادہ کے امکانات کو ختم کیا جا سکتا ہے، جہاں بہت بڑی اکثریتوں نے معمولی اقلیتوں کا قتلِ عام کیا ہے۔

وائسرائے کو سب سے پہلے ملک میں امن و امان قائم کرنے کے لئے ہر ممکن کارروائی کرنی چاہیئے۔ تاج کے نمائندہ اور گورنر جنرل کی حیثیت میں انہیں بہت اختیارات حاصل ہیں۔ موجودہ حالات میں انصاف، دانشمندی اور معقولیت کے لئے کوئی جگہ نہیں۔ ایسے حالات میں گفت و شنید سے کوئی مفید نتیجہ برآمد نہیں ہو سکتا۔ نہ ہی ایسا سمجھوتہ ہو سکتا ہے جو دونوں

جماعتوں کے لئے قابل قبول ہو۔

سوال:۔ پنڈت نہرو کے نام وائسرائے کے خط میں اس امر کا ذکر کیا گیا ہے، کہ عارضی حکومت میں مسلم لیگ ایسی صورت میں شریک رہ سکتی ہے اگر وہ وزارتی مشن کی طویل المیعاد مفاہمت کی سکیم قبول کرلے۔

قائداعظم۔ میں پہلے بھی کہہ چکا ہوں کہ کانگرس نے وزارتی مشن کے ۱۶ مئی والے اس بیان کو کبھی تسلیم نہیں کیا جس کی مزید وضاحت ۲۵ مئی والے وزارتی بیان میں کی گئی۔ پنڈت جواہر لال نہرو نے مسٹر گوپی ناتھ باردولائی کو جو خط لکھا (جس کا حوالہ میں نے وائسرائے کی طرف اپنے خط میں دیا ہے) اس میں انہوں نے بھی اس امر کی وضاحت کردی ہے۔ مسٹر گاندھی نے بھی یہی تاثرات پیش کئے ہیں۔ یہ اعلانات ۳ ستمبر اور ۲۳ اکتوبر کو کئے گئے تھے۔ علاوہ ازیں میں نے وائسرائے سے کسی مرحلہ پر بھی کوئی وعدہ نہیں کیا۔ میں نے ان سے صرف یہ کہا کہ آل انڈیا مسلم لیگ کی کونسل ہی طویل المیعاد مفاہمت کی سکیم پر غور کرنے اور اسکے متعلق کوئی فیصلہ صادر کرنیکی مجاز ہے۔ شروع سے لیکر اس وقت تک جبکہ ہم نے عارضی حکومت کیلئے اپنے پانچ نمائندے نامزد کئے ہیں۔ میں وائسرائے کو یہی بتاتا رہا ہوں کہ طویل المیعاد مفاہمت کی سکیم اس وقت زیر غور لائی جاسکتی ہے جب کہ دونوں بڑی جماعتوں کے مراسم دوستانہ ہوجائینگے۔ کانگرس اپنی پوزیشن سے بالکل پیچھے نہیں ہٹی۔ وائسرائے نے بھی مجھے بارہا یہی بتایا کہ اس مسئلہ پر مزید تبادلہ خیالات کرنا بے سود ہے۔ کیونکہ یہ امید نہیں کہ کانگرس کو اس چیز پر رضامند کیا جاسکے کہ وہ ۱۶ اور ۲۵ مئی کے بیانات

منظور کرنے کے حق میں غیر مبہم اعلان کر دے۔

سوال:۔ دستور ساز اسمبلی کے بارے میں مسلم لیگ کا رویہ کیا ہوگا۔

قائد اعظم۔ مَیں حیران ہُوں کہ موجودہ حالات میں دستور ساز اسمبلی کا اجلاس بلانے سے کیا فائدہ حاصل ہوگا۔ خصوصاً اس وقت جبکہ ملک کے مختلف حصوں میں وسیع پیمانہ پر قتل عام جاری ہے۔ دستور ساز اسمبلی کا انعقاد سراسر حماقت ہے۔ مجھے افسوس ہے کہ کانگرسی لیڈروں نے کانگرس کے اجلاس میرٹھ میں آگ کو مزید ہوا دینے کی انتہائی کوشش کی ہے۔ جہانتک مسلم لیگ کے خلاف پنڈت نہرو کی حالیہ اشتعال انگیزیوں اور بے بنیاد الزامات کا تعلق ہے۔ مَیں انکے متعلق صرف یہی کہہ سکتا ہُوں کہ ان میں صداقت کا شمہ بھر بھی موجود نہیں۔ پنڈت نہرو نے موجودہ عہدہ سنبھالتے وقت دو حلف اُٹھائے تھے جنمیں پہلا شاہِ انگلستان سے وفاداری کا حلف تھا جب انہوں نے ہمیں "شاہی پارٹی" کا نام دیا اور ہمیں امپیریلسٹ برطانوی حکومت کا مؤید بتایا تو اُنکا مقصد سامعین سے ستائش حاصل کرنیکے سوا کچھ نہ تھا۔ یہ الزامات حقیقت سے بالکل بعید ہیں۔ دوسرے ایک عام فہم و فراست کا انسان بھی یہ سمجھ سکتا ہے کہ انہوں نے گورنر جنرل کی ایگزیکٹو کونسل کے رکن کی حیثیت میں موجودہ عہدے کا حلف اُٹھایا تھا اس امر کی بارہا وضاحت بھی ہو چکی ہے۔ وائسرائے نے ۲ ستمبر کے نشری اعلان میں بھی یہی کہا تھا کہ انہوں نے ۱۹۱۹ء کے آئین کے ماتحت عارضی حکومت قائم کی ہے۔ اور یہی آئین اب بھی جاری ہے۔ وائسرائے نے یہ بھی واضح کر دیا تھا کہ وہ روزمرہ کے انتظام حکومت میں ایگزیکٹو کونسل کے ارکان کو زیادہ سے زیادہ آزادی دیں گے۔ اب اس حکومت کو "کابینہ" کہہ دینے سے اس حکومت کو آئینی طور پر کابینہ

ہرگز نہیں بنایا جا سکتا۔ نہ ہی اسے واہمہ کی قوت سے حقیقی کابینہ کے اختیارات تفویض کئے جا سکتے ہیں۔

یہ بالکل واضح امر ہے کہ ایگزیکٹو کونسل کے ارکان کا انتخاب مختلف قوموں کے تناسب آبادی کی اساس پر ہوا ہے۔ جہاں تک روزمرہ کے نظم و نسق کا تعلق ہے یہ ۱۹۱۹ء کے گورنمنٹ آف انڈیا ایکٹ کی شرائط کے ماتحت ہی کام کر سکتی ہے۔ ہر روز کے انتظام حکومت میں عوام کی بہتری کے لئے ایگزیکٹو کونسل کے یہ محدود اختیارات ہی بروئے کار لائے جا سکتے ہیں۔ اب پنڈت نہرو کی خیال آرائیاں ملاحظہ کیجئے۔ وہ تمام حقائق سے شتر مرغ کی طرح آنکھیں بند رکھنا چاہتے ہیں۔ اور یہ سمجھتے ہیں۔ کہ ۱۹۱۹ء کے گورنمنٹ آف انڈیا ایکٹ کا وجود ہی نہیں۔ اپنے تخیلات کی دنیا میں وہ ایگزیکٹو کونسل کو صحیح معنوں میں ایسی قومی حکومت تصور کرتے ہیں جو عوام اور رائے دہندگان کے سامنے جوابدہ ہو۔ وہ ہر شخص سے یہی توقع رکھتے ہیں کہ انہی کی طرح سوچے۔ اگر پنڈت جی آسمان کی بجائے زمین پر اتر آئیں اور ٹھنڈے دل سے سوچنے کی زحمت گوارا فرمائیں، تو انہیں معلوم ہو گا کہ وہ نہ تو وزیر اعظم ہیں اور نہ ہی کوئی نہروانی حکومت معرض وجود میں آئی ہوئی ہے۔ وہ صرف کامن ویلتھ اور امور خارجہ کے شعبہ کے رکن ہیں۔

جب تک پنڈت نہرو اور کانگرس یہ خیال کرتی رہے گی کہ عارضی حکومت میں انہیں جو اختیارات حاصل ہیں اُن سے وہ اپنی اکثریت یا سازشوں سے مطالبہ پاکستان کو تارپیڈو کر سکتے ہیں۔ یا آہستہ آہستہ ایسی کارروائی کر سکتے ہیں جو آئندہ آئین کے بارے میں سمجھوتہ پر ہمارے حق میں ناموافق اثر ڈالنے کا باعث ہو۔ اس

وقت تک مسلم لیگ ہر ایسی کوشش کا مقابلہ مردانہ وار کریگی اور اس طرح مستقبل کے متعلق سمجھوتہ ہونا بھی دشوار اور امر محال ہو جائیگا۔ پنڈت نہرو اور کانگرس مسلم لیگ کے نمائندوں سے یہ توقع رکھتے ہیں کہ وہ محکوموں کی حیثیت میں انکے احکام پر عمل پیرا ہوں۔ لیکن ہم پنڈت نہرو یا کانگرس کے تابع فرمان نہیں ہو سکتے۔ جبتک کانگرس کی پالیسی یہ رہے گی کہ وہ عارضی حکومت میں اور حکومت کے باہر مطالبۂ پاکستان کو تارپیڈو کریگی اور جب تک کانگرس مسلم لیگ کی مساویانہ حیثیت تسلیم نہیں کرے گی۔ ہمارے لئے کانگرس کا مقابلہ کرنے سے احتراز مشکل ہوگا۔ کیونکہ ہم کانگرس کے ماتحت پوزیشن ہرگز قبول نہیں کر سکتے۔

سوال:۔ وائسرائے نے بھی اپنی سرکاری خط وکتابت میں ایگزیکٹو کونسل کو کابینہ کے نام سے موسوم کیا ہے؟۔

قائد اعظم۔ وائسرائے پر بہت زور دیا گیا تھا۔ پنڈت نہرو لفظ "کابینہ" کے استعمال سے عشق رکھتے تھے۔ وائسرائے نے بھی یہ خیال کیا کہ اگر پنڈت نہرو صرف اس لفظ سے مطمئن ہو جائیں تو انہیں اس کے استعمال پر معترض ہونے کی کیا ضرورت ہے۔ چھوٹی چھوٹی چیزیں معمولی دماغوں کو ہی خوش کر سکتی ہیں۔ آپ ایک گدھے کو ہاتھی کا نام دے کر ہاتھی نہیں بنا سکتے۔

مسلم لیگ اقلیتوں کے حقوق کو بدستور محفوظ رکھنے کا تہیہ کئے ہوئے ہے۔ ضروری ہے کہ ہم متحد ہو جائیں۔ اور ایسے حالات پیدا کر سکیں جن میں عوام کی فلاح وبہبود کا خیال رکھا جا سکے۔

---